اپنا سر یا بدن ایسا جیسے کہ قضائے حاجت کے لئے کرتے ہین اور اپنے تئین ایسا ظاہر کیا کہ گویا
اہل حصار مین سے ہے اس اثنا مین دربان نے آواز دی کہ اے بندۂ خدا اندر آنا چاہتا ہو تو
آجا ورنہ دروازہ بند کرتا ہون پس بیک محرا اندرون گیا وہان ایک گوشہ مین چھپکر کچھہ
درنگ کیا اور عیال نشیب و فراز جنگ میں ابو رافع طعام کہا چکا لوگ اسکے پاس سے جدا
ہوئے اور متوجہ خانہ دربان قلعہ طاقچہ مین کنجی رکھکر سو گیا عبداللہ نے اپنی جگہ سے اٹھکر
طاقچہ ٹٹولا اور وہان سے کنجی لیکر دروازہ کھولا کہ اگر فرضاً اہل حصار مین سے کوئی خبردار ہووے
تو آسانی فرار ہو سکے بعد عبداللہ آگاہ ہوا کہ ابو رافع بالاخانہ مین آسانی کر رہا ہے
اور افسانہ خوان اوسکے سامنے قصہ خوانی پس جسوقت کہ ابو رافع پر خواب نے غلبہ کیا اور
سو گیا عبداللہ نے بالاخانے کے دروازے کہولے اور پیشتر قدم رکھا جس دروازہ کو کھولتا
تھا اندر سے بند کر لیتا تھا کہ مبادا اہل قلعہ مطلع ہووین اور اوسکو عذاب پہونچائین آخرالامر
عبداللہ اوسجگہ پہونچا کہ ابو رافع اپنے اہل و عیال کے درمیان خانۂ تاریک مین سویا
تھا پس ابو رافع کو آواز دی ابو رافع نے بیدار ہوکر کہا کون ہے کہ مجکو آواز دیتا ہے اوسوقت
عبداللہ نے اوسکی آواز کی طرف تلوار ماری مگر کارگر نہ آئی ابو رافع نے فریاد کی عبداللہ
باہر آیا اور بعد لحظہ کے اپنی آواز بدل کر پھر اندر گیا اور اسطرح پر آواز دی کہ گویا فریادرسی کرتا ہے
اور کہا ای ابو رافع کیا ہوا کیا آواز تھی جواب دیا کہ اے بے مادر تو یہان کوئی شخص ہے کہ مجھے تلوار
ماری ہے اس بار بھی عبداللہ نے اوسکی آواز کی جانب شمشیر ماری اور تلوار کا سرا اوسکے شکم مین چبھاکر
اسقدر زور کیا کہ پشت سے باہر نکل گیا یہان تک کہ استخوان کی آواز مسموع ہوئی پس
عبداللہ دروازہ کھولکر اپنے ہمراہیون کے پاس گیا وہان نوحہ کرنیوالون کی آواز مسموع
ہوئی کہ کہتے ہین کہ ابو رافع تاجر حجاز مارا گیا پس سب یارون کے مدینہ کو آیا محمد صاحب انکو
دیکھکر مستبشر ہوئے اور کہا کہ اے عبداللہ تمکو بشارت ہو فقط یہ روایت تفصیلاً صحیح بخاری
مین ہے جیسا کہ مسلم مین تم جسکے پڑھنے کی طاقت رکھتے ہین ہر قتل ابو رافع کے یہودیون کا خبر سنا گیا۔

پہ پاس وہ دیا کہ قتل انسان مین اصلاح عالم نہین ہی اور فلاح آدم نہین اصلاح عالم تہذیب
انسان مین ہی اور فلاح آدم تادیب شیطان مین اگر فرض کیا جاوے کہ خون کعب مین فایدہ
عمدہ شبیہ تہا اور بنا بر آل و اصحاب یدہ شکر و شبیہ تہا تو لازم آتا ہی کہ محمد صاحب نے اپنے فایدہ کے
لئے لوگون کا مال و منال انتہاب کرایا اور مکر و فریب سے قتل اہل کتاب پس ہمارا اعتراض
بدستور رہا اور پیغمبر اسلام مرتکب مکر و غدر رہا اگرچہ باغبان اپنے نفع کے لئے زاید شاخ
کو دور کرتا ہے اور فکر ترقی میوہ و انگور یسکن فعل باغبان مین دخل فریب و دغا نہین ہی اور
گمان مکر و خدع و دغا نہین لہذا تشبیہ درخت و انسان زشت ہی اور مانند مشابہت دوزخ
و بہشت ہے کہ کسیکو مکر و تزویر سے قتل کرنا کار ہنر بے تمیز ہے یا شعار کمینہ ناچیز علی الخصوص
عورتون کو مکر و دغا سے قتل کرنا نامردی کی نشانی ہی اور مخنثون کی دست افشانی
چنانچہ محمد صاحب نے مکر و دغا سے قتل ام قرفہ بنت ربیعہ و عصما بنت مروان کرایا اور جو کچہ
ستم مین آپ نامردی بہایا   شکر خدا کا اب فقیر اندمن نے ابطال شیخ عبد الحق
سے فراغت حاصل کی اور مسلمانون کی بلاغت باطل اگرچہ شیخ مذکور نے برات محمد صاحب
مین بدرجۂ غایت گرمجوشی کی مگر آخر الامر مے خاموشی پی ع مغز ما خوردہ و حلق خود بدرید
بجنبکہ قاتلان کعب بن اشرف سے جو کہ قبیلۂ اوس سے تہی بحکم حضرت کا خطیرہ ہوا تو قبیلہ
خزرج کو بہی داعیہ دامنگیر ہوا کہ وے بہی جناب نبوت مین امتیاز حاصل کرین بلکہ اپنے
حق مین آیت اعجاز نازل کرین لہذا واسطے قتل کرنے ابو رافع تاجر کے کہ عدو دین
تہا اور نظیر کعب بالیقین تہا درخواست کی محمد نے اذن دیا اور عبد اللہ بن عتیک کو اوس
جماعت پر امیر کیا یہ لوگ بعد از رخصت بجانب خیبر روانہ ہوئے کہ اوسجگہ ابو رافع کا مکان
تہا اور قیام اہل دنہار تہا بوقت شام قلعہ کے قریب پہنچے عبد اللہ بن عتیک نے اپنے
یارون سے کہا کہ تم یہان ہی بیٹہو تا کہ مین دربان سے تلطف و اختلاط پیدا کرکے اندرون
حصار در آؤن اور پہر تمکو بہی اندرون بلاؤن پس عبد اللہ حصار کے نزدیک جا کر

زخم تلوار کا ہے جو جوانمرد میدان میں قدم دہرتے ہین ہر قدم پہ گلگشت باغ ارم کرتے ہین مکار
مکر و دغا پہ مرتے ہین کب راہ جنگ و غا سر کرتے ہین **قولہ** الحرب خدعۃ فقط یہ تو صرف
محمد صاحب کا مقولہ ہے جو مسلمانون کا معمول ہے ہماری راے مین مستحسن نہین ہے اور آہنگ مخالف کا اتباع
نہین ہے **ع** غلط است آنچہ مدعی گوید یہ بہ تقدیر حال پیشینہ ہے کہ جو مسلمانون کی عبادت بدنی
ہے اور منسوخہ آیات مکی و مدنی ہے وہ مکروہ ہے اور مردودہ رعیت و غدیوں ہے نام
اوسکا جہاد ہے اور انجام اوسکا فساد ہے اہل حق کی لڑائی مکر و دغا سے خالی ہے دستور پنجابی
و بنگالی ہے کسیکو خدع و تزویر سے قتل کرنا اشد گناہ ہے جنت کی سد راہ ہے **قولہ** قتل اہل
شرک و دفع فساد ایشان بقصد اصلاح عالم الخ یہ تشبیہ ضایع ہے اور بر عکس قرار دادہ اہل
صنایع کیونکہ درخت و انسان مین مناسبت نہین ہے جیسے کہ زمین و آسمان مین مشابہت
نہین ہے شاید کہ محمد صاحب نے کعب بن اشرف کو مانند خس و خاشاک جانا اور مثل درخت بے تخیل
و ادراک مانا مگر یہ اونکی دانائی کا قصور ہے اور رسائی کا فتور اگر کعب ترقی اسلام کا مانع
تہا تو یہ بہی مناسب پیغمبر خادع تہا کہ کوئی ایسی تدبیر کرتا کہ کعب غلبہ نہ پاتا یا مسلمانون پہ
غالب آتا شاید کہ خدا نے مسلمان نے اسلام کو سچا نہ جانا اور اوسکی ترقی کو اچہا نہ مانا مگر
کعب پہ خوبی مسلمانی آشکار کرتا اور یہودیت سے اوسکو بیزار کرتا تا کہ لوگ اوسکے وسیلے سے
ہدایت پاتے او براہ عقل بدرایت آتے چنانچہ عمر بن خطاب سا امین کعب کا ثانی تہا اور
محمد صاحب کا دشمن جانی مسلمان ہوتے ہی ترویج دین محمدی مین ساعی ہوا حتی کہ
کا راعی ہوا باغبان میوہ دار شاخ کی اصلاح کے لئے زاید شاخون کو ادہاڑتا ہے درخت
کو جڑ سے ہرگز نہین اوکہاڑتا ہے محمد صاحب نے خوب چمن آرائی کی اور بطرز خوش اسلوب
گلشن پیرائی کی کہ نہال زندگی کا از بیخ برکندہ کیا قطع نظر از فواید حال و آیندہ کیا
بیچارہ کو جان سے مار ڈالا جہان گذران سے چار ناچار نکالا ایسا کوئی باغبان
دیدہ و دانستہ اپنا زیان نہ کریگا اسواسطے تشبیہ درخت و انسان نازیبا ہے مانند

قریش ہر سفارت کراتی ہم عزیب اسکی تفصیل کہ شکر اور دنگ شدہ سے منتخب الدیل پہ خود
شیخ عبدالحق رقم زن ہین کہ محمد حبیب ذاشیر بن ندم یہود کو بعد سیاست پر اپنے گھر بلوایا
اور راہ مین بدعہدی کے ساتھ بیچارہ کا سر کٹوایا بیان اسکا خود عبدالحق کی مدارج النبوت
مین تفصیل سے ہے دیکھو واسطے ثبوت بدعہدی محمد صاحب کے کتب دوسری دلیل رد کا ہے **قولہ** اگر
دہ جنگ کشتہ شمشیر از مین با ب بود فقط محض غلط ہے کیونکہ جو کوئی میدان مین جنگ کرتا ہے
اور خویش و بیگانہ کے سامنے نشانہ تیر بنتا ہے اوسکے دل مین ارمان نہین رہتا اور کلہ بہان
و فلان نہین سہارا جو صلہ و جرات خرچ کرتا ہے اور دفتر تیغی و جالاکی مین اپنا نام درج
بخلاف حالت دغا بازی و حیلہ سازی کے کہ بے قابو مارا جاتا ہے ناحق جان سے بیجایا
جاتا ہے دل کی آرزو دل مین لیجاتا ہے جو جوہر مردانگی آپ گل مین لے جاتا ہے سیکو مکر و فریب سے
مارنا مردانگی نہین ہے شاعر زور آوری و دلیری کی بیجانگی نہین مکر و دغا سے تو زال خورد
سال بھی مرد میدان کا دم بند کر سکتی ہے بلکہ رستم ثانی پہلوان کو زمین کا پیوند کر سکتی ہے
چنانچہ عورت یہودیہ نے محمد صاحب کے مار ڈالنے کا التزام کیا اور زہر آلود طعام دیا جبکہ تمکا
وہ دغا باز بھی مستحق اجر ہے تو عورت یہودیہ کے لیے بہی فخر ہے گو نہ عدالت احمدی اوسکی فریاد کو
پہنچی مگر تین برس بعد وہ خود اپنی مراد کو پہنچی جو کچھ ہو سکا کر گذری اگرچہ اپنی جان سے گذری
نام رہ گیا کتاب مین لکھا کلام رہ گیا ؎ نہ ہر زن زن ست و نہ ہر مرد مرد خدا پنج
انگشت یکسان نکرد و مکر و دغا سے بہت گہر گئے ہین بہان و فلان کے ہاتھ سے نامور دن
کے سر گئے ہین ابو لولو غلام نے خون عمر بن خطاب کیا اور ابن ملجم نے خانہ عمر علی خراب کیا
قصہ کوتاہ میدان جنگ مین زخم آشکارا کہانا اور مکر و دغا سے مارا جانا یکسان نہین ہے گلستان
برابر خارستان نہین کیونکہ جس وقت لڑائی مین خنجر آبدار چلتا ہے مردون کے دل کا غبار
نکلتا ہے کوئی بندوق سر کرتا ہے کوئی سینہ سپر کرتا ہے کوئی دینے فدائے جان ہوتا ہے
کسیکا قدم ہوا جنبان ہوتا ہے جسکو لوگ کارزار کہتے ہین وہ ایک گلزار ہے گل شمشیر اوسکا

لیکن بقول مصرع دشمن اگر قوی ست نگہبان قوی تراست بعنایات ایزدی ابو
سفیان کو وہ حال معلوم ہوا لہذا قاصد محمد مایوس و محروم ہوا ابو سفیان کو اوس سے کسیطرح
کا ضرر نہ پہنچا اور برق مکر محمد سے اوسکو خرمن پر اصلا شرر نہ پہنچا بلکہ ابو سفیان نے اسقدر حیات
پائی کہ اوسکے سامنے محمد صاحب نے وفات پائی قصۂ عمرو بن امیہ روضۃ الاحباب میں ہے بلکہ خود
مدارج النبوت نامی شیخ عبد الحق کی کتاب میں ہے در صورتیکہ پیغمبر اسلام بحکم الہی و وحی سماوی
خواہان ہلاک ابو سفیان ہوتا تو ابو سفیان اوسکے مکر و فریب سے کیونکر در امان ہوتا اگر عمرو
بن امیہ جانب خدا سے ذرا بھی سہارا پاتا تو بلا شبہ ابو سفیان مارا جاتا چونکہ ابو سفیان
سلامت رہا اور بیک محمد زیر بار ندامت رہا اس سے معلوم ہوا کہ جناب ایزدی میں دغا کرانا
مقبول نہیں ہے اور مکر و فریب سے کسی کا مروانا معمول نہیں ہیں پس محمد صاحب نے راہ دغابازی و کینہ وری
لی تھی اور روا حیلہ سازی و ستمگری دی تھی ورنہ ممکن نہیں ہے کہ او تعالی کسی سے انتقام لے
او اپنے پیغمبر کو اوسکا انتقام دے وہ شخص مورد بلا آسمانی نہووے اور اسیر زنجیر اجل ناگہانی
نہووے قطع نظر ازین ابو رافع تاجر کے قتل کا اول محمد صاحب نے التزام نہیں کیا اور کسیکو
پیغام نہیں دیا بلکہ قبیلہ خزرج کے مسلمانون نے خود ہی تحریص کی تھی اور محمد صاحب نے اوسکی
مطابق اونکو ترخیص دی تھی اب لازم آتا ہے کہ شاید ابو رافع کی قتل کی نسبت قبیلہ خزرج پر
وحی نازل ہوئی ہو اور فضیلت حضرت زائل اسیطرح ابو بکر نے اسود عنسی کو مکر و فریب سے
ہلاک کرایا اور وقت مسلمان اوسکا اموال و املاک فرمایا پس اس سے یہی بات متبادر
ہوئی کہ ابو بکر پر بھی وحی صادر ہوئی اگر ختم نبوت قریب مکر پر محصور ہے تو عائد ابو بکر پر ضرور ہے
کہ اوس نے خدع و مکر سے ایسے شخص کا خون کرایا کہ جو نام مین شریک حجر اسود ہے اور کام میں ہمسر
محمد ہے **قولہ** وعہد بامے نبود فقط صاحب مدارج کی عقل ماری گئی اور حیا و شرم ساری گئی اتنا
نہیں جانتا کہ خود محمد صاحب عہد شکنی گوارا کرتے تھے اور مسلمانون کو اوسطرف اشارہ چنانچہ حدیبیہ
مین جو کچھ کہ قریش سے عہد کیا اوسکے برخلاف جہد کیا مسلمانون کو اشارت فرمائی اور صاف

ہین مدارج النبوت بنہم بعض عوام طبعان میرسد کہ این حیلہ کردن در
قتل کعب بن الاشرف و بدنام گشتن چہ لایق درگاہ نبوت بود و این ناشی از عدم فہم
است چہ وے واجب القتل بود حق تعالی بقتل وے امر کردہ و عہدے باوے نبود و بہر وجہ
اورا مے باید کشت و اگر در جنگ کشتہ میشد نیز ازین باب بود و الحرب خدعۃ و قتل اہل
شرک دفع فساد ایشان بقصد اصلاح عالم بمنزلۂ قطع شاخہاے زاید و بعضان است
برائے اصلاح شاخہائے کہ میوہ دار اند کہ تا آنہا را ببرند درخت میوہ دہد **جواب** گرچہ
مفہوم صاحب مدارج ہدیۃ الاصنام وغیرہ مین موجود ہی اور بعرق ریزی قلم حق رقم مردود ہو
گئے ہین مگر ہم پھر بھی بپاس خاطر میان محمد علی رد کرتے ہین اور خامۂ معرفت شمامہ کو اوسکی تکذیب کے
لئے نامزد تاکہ ظاہر ہو وے کہ تقریر صاحب مدارج سے ناشی ہی کہ محمد صاحب نے دغا کی ہی جبکہ وکر
مکار و دغا باز ہین تو کیونکر پیغمبر و صاحب اعجاز ہین مسلمانون کا دیدۂ باطن کور ہی اور بازوے
عقل بیزور کہ اہل مکر و دغا کو رسول جانتے ہین اور سنگ خارا کو پھول مانتے ہین انکی تحقیقات
دلائل صاحب مدارج ہوتی ہی اور ایک ایک دفتر صحت سے خارج **قولہ** چہ وے واجب القتل بود
حق تعالی بقتل وے امر کردہ فقط یہان سے ظاہر ہے کہ خدائے مسلمان آمر ہی قادر نہین ہی کہ ہلاک
کعب وس سے صادر ہین اگر مسلمانون کا قول باطل نہوتا اور اونکا خدا پیرایۂ قدرت سے عاطل
نہوتا تو بکر زغضب سر کعب چور چور کرتا کس واسطے اوسکے قتل پر محمد کو مامور کرتا قطع نظر ازین خدائے
تعالی پیغمبر کو کسی شخص کے قتل پر اوسی صورت مین مامور کریگا کہ اوسکا قتل پسند منظور کریگا
بدین تقدیر اوس شخص کا قتل بالضرور ہوگا اور فعل پیغمبر بلا شبہہ مشکور مگر نا و تعالی مجبور قرار پائیگا
اور اوسکی قدرت کاملہ مین فتور آشکار آئیگا حالانکہ محمد صاحب نے ہرچند بعض اشخاص کو ساتھ
مکر و دغا کرنے کے لئے صحابہ کو تاکید کی اور صحابہ نے حتی المقدور کوشش مزید کی مگر اون اشخاص
کا حافظ حقیقی نگہبان ہوا اور مکر و دغا کرنیوالا سر در گریبان مثلاً محمد صاحب نے عمرو بن امیہ کو
مکر و دغا یاد کرا کر واسطے قتل ابو سفیان ابن حرب کے ارشاد فرما کر بطرف مکہ راہی کیا

نہیں لہذا اسے محمد علی پر صواب نہیں ہے اور روایت مذکور محمد صاحب کی بد عہدیوں کا کسی
طرح جواب نہیں **قولہ** یہاں وقت موت بہیشم پتامہ مشند الخ یہ آپکا بہیشم پتامہ
پر تہمت ہے افترا پردازی میں معروف ہیں والا تہمت ہے کسی پر تہمت طرازی اچھی نہیں ہے
اور افترا پردازی کبھی نہیں **ص** کہ جھوٹ پر با مغوت زینہار و دروغ آدمی را کند شرمسار
جو کچھ کہ بہیشم پتامہ نے جلپا وتہانے کے باب میں گفتگو کی ہے وہ بہیشم پرب کے ادھیائے ۵۹ ہیم
مین ہو بہو یہی لکھا ہے -

एह्येहि देवेश जगन्निवास नमोस्तु ते शार्ङ्ग गदासि पा
णे प्रसह्य मां पातय लोकनाथ रथोत्तमाद्भूत शरण्य सं
ख्ये॥१॥ त्वया हतस्येह ममाद्य कृष्ण श्रेयः परस्मिन्नि
ह चैव लोके संभावितोस्म्यंधकवृष्णि नाथ लोकै
स्त्रिभिस्त्र प्रथित प्रभाव॥२॥

یعنی مقابل آتے ہوئے کرشن کو دیکھکر بہیشم پتامہ نے کہا کہ اے دیوتوں کے ایشور اے
جگنواس آؤ اور شارنگ دھنش و گدا و تلوار ہاتھ میں رکھنے والے تمکو نمسکار ہوا
شتاو مجہان اے جانداروں کے جائے پناہ تم لڑائی میں زور سے مجکو بھی رتھ سے
گراؤ اے کرشن اب تمہارے ہاتھ سے میرے قتل ہونے کی دنیا و آخرت میں بھلائی ہے فقط
یہاں پیدا کی گفتگو بہیشم طعن و طنز سے مبرا ہے بلکہ عین تسلیم و رضا ہے پس تقریر محمد علی
عین شرارت ہے اور برخلاف منشاء عبارت یہاں تک خاطر خواہ جواب الزام دیا گیا
اور مخالف افترا پرداز سے انتقام لیا گیا اب پھر وہی قضیہ شروع کرتے ہیں یعنی بطرف
قتل کعب بن اشرف رجوع کرتے ہیں شیخ عبد الحق نے مدارج النبوت میں نسبت قتل
کعب کو نہایت پیچ دیکر لکھا ہے اور ایک جواب بیہودہ تر از جواب آپ کا ہے ہم اصل عبارت
مدارج النبوت داخل کتاب کرتے ہیں اور بعد فقرہ فقرہ کا دھرم سے جواب کرتے

دشمن تنگ کی بلا قید پیکر و بند ہے کسی دشمن نا شین کو قتل کرانے یا اس قسم کے
کشت و خون کے جواز میں کوئی گفتگو نقل فرماتے تو البتہ مولوی جی کا الزام کارگر ہوتا اور
او نکو منصب اعتراض دانی سے چارہ ناچار برلاتا چونکہ ایسا معاملہ نہیں ہے مولوی جی کی بکر فکر کو
راستی سے علاقہ نہیں حاصل آنکہ مناوید ہنود نے دشمنوں کے ساتھ جسقدر کشت و خون
کیا ہے اور معارک جنگ و شکست بالکل میدان میں کیا ہے اور نام شجاعت جو انہوں نے جہان میں
اگر محمد صاحب بھی کعب بن اشرف سے میدان میں پیکار کرتے اور مکر و فریب سے حملہ نہ کرتے تو مقام اعتراض
نہیں تھا اور حق سوا اعتراض نہیں **سوط التجبار** شری کرشن با بھیکم پتامہ عہد بستند کہ
ہر تو ملکہ خود و جنگ نخواہم برداشت چون بھیکم پتامہ از من بار جنگ عاجز کرد بیدہ و فا دیدہ
بعد ازے جلد گشید ند ہمان وقت مورد طعن بھیکم پتامہ شدند بھیکم پر یہ عبارت ملاحظہ فرمانید
**جواب** جلد گشیدن بسنسکرت والوں سے مسموع ہے نہ فارسی خوانوں کا موضوع
سنسکرت میں جلد گرفتن و بند اشتن استعمال کیا جاتا ہے جس سے مخالفین پامال کیا جاتا ہے
شری کرشن نے بھیشم سے کسی طرح کا عہد نہیں کیا اور نہ اوسکے برعکس اسلحہ جنگ لیا یہ کرشن پر
آپ کی تہمت بندی ہے علت موروثی سے عادت مسلمانی گندی ہے مسلمانوں کی سرشت
میں بکذب حق سے انکار کرتے ہیں اور کتبہ شرم و حیا ہمارسے ہ منکران چون میئے شرم و
حیا بر ہم نہند و تہمت آلودگی بر دامن پاکان نہند و اول سے آخر تک عبارت
دیکھ لیجئے کہیں نہیں ہے کہ کرشن نے بھیشم سے عہد و پیمان کیا اور برخلاف اوسکو سامان کیا
البتہ ادو لوگ پر سب ہنگام دہیا میں ہے کہ جسوقت دوارکا میں کرشن سے دریودھن نے کہا
کہ آپ اس لڑائی میں ہمکو مدد گار ہوجئے اور ارجن نے کہا کہ ہمارے طرفدار ہوجئے تو کرشن
نے یہی جواب دیا کہ میں جنگ نہ کرونگا میں بے ہتیار ہونگا یعنی منفرد بیکار رہونگا جو ہتیار سے
سے غرض یہ ہے کہ میں بذات خود تنہا جنگ نہ کرونگا اور کسیکو اون سے خنجر و تلوار کا زخم نہ
پس ویسا ہی ہوا کہ شری کرشن نے کسی سے لڑائی نہیں کی اور عہد و پیمان سے بے پروائی

سلمہ ہے جسکے حسن و خوبی کے روبرو ظہیر اور سعدی و جامی کا شہرہ وصل زہرہ آسمان
زبان سے گرا ہے اور جسکو اشتیاق مین حضرت سخن خسرو و نظامی کا شہرہ قدم لسان دواں
سے پہر آ مہربان (فے) کے بعد ایراد کاف خلاف محاورہ اہل فن ہے اور ایجاد ملا گویان
آپ تو اپنے تئین ماہر فنون شمار کرتے تھے اور علما محمدیہ کو مطعون اکثر بار شرم نہین آتی کہ
باوجود استعداد شعور اشعری کے کسی امر مین محمد علی کی سعی مشکور نہین ہے اور بیچارہ کو ادنی بات بھی
کا شعور نہین سے ہ مثنیجتہ سغران جنون مین آپکو گنتا تہا تو ہم تو دیوانہ ہین جرات اس
خیال خام کے باوجود تقدیر کلمہ نفی حرف نفی ہے اور مانند کلمات عطف اگر پہلے جملہ کو اول
مذکور ہوتا ہے تو دوسرا جملہ بھی مقصد ساتھ نفی کے ضرور ہوتا ہے چنانچہ سے ہ نے تکرقید
وارم نے خواہش رہائی ہے نہ تاب وصل وارم نے طاقت جدائی ٭ اردو مین بھی اسی طریق پر استعمال
نے ہے مثلاً غمخانہ کیفی سے پیالے ہے سے ہ نے کیا خالق کو سجدہ نے پرستش بت کی کی
٭ عاشقون کی سارے عالم سے جدا ملت رہی ٭ عجب مانا کہ ہر شخص بجانب کچہ جہاندار ہے پر
باوجودیکہ مولوی جی ناگری و اردو کا وقوف نہین رکہتے اور تمیز بلاس وصوف نہین سنسکرت
و فارسی مین سخن رانی کرتی ہین اور علم نظم و نثر مین کار دیوانی **رباعی** خدا کی قدرت
دیکہو عجائب جلوہ ہے ہوگئے خسرو کے نائب ٭ نہین جانتے قلم کا دینا ٭ دلی حکمت مین ہین رز
رائے صائب ٭ اب بحث معانی ہے اور سر عالم جادو انی عبارت کے بارہوین سطر مین
بس ہے تقلید کا ہرگز نشان و تصحیح نہین ہے اور بیان و تنقیح نہین لہذا صحیح حوالہ دیجیے اور ترجمہ کی
فوت امانت پر آہ و نالہ کیجیے ترجمہ بے اصل کا نام عبارت نہین ہے نامردی کا نام جبار
نہین جسوقت آپ صحیح حوالہ داخل کتاب کرینگے ہم بھی ادا جواب مین شتاب کرینگے آئندہ
جسقدر جناب نے الزام لکہے ہین بالکل بیموقع و مقام لکہے ہین کیونکہ وہ سب متعلق بجنگ میدان
ہین اور معرکہ فرہنگ و امتحان ہین بندگان ہنود مین سے کسی نے مکر و فریب سے خون مخالف
ناحق نہین کرایا اور اپنے تئین مطعون روئے زمین نہین بلکہ میدان ہی مین جنگ کی اور رحم

سے خاندان اورنگ زیب سلطنت سے منقطع ہوا اسیطرح حال فریدون ہوا جسنے
ضحاک کو یون ہوا علی ہذا القیاس اکثر لوگ بے سامان ہوئے ہین اور بقوت عقل سلطان ہوگئے
ہین لیکن انکو کوئی مقبول درگاہ نہین مانتا اور رسول اللہ نہین جانتا یہہ تو مسلمانون ہی کی خوش
فہمی ہے کہ بیوجہ قزاقی سلطنت پانے کی جہت سے محمد صاحب کو پیغمبر جانتے ہین بلکہ انبیا بنی اسرائیل
سے برتر مانتے ہین اگر اسی بات پہ رسالت محصور ہے تو رنجیت سنگہ وغیرہ کا کیا قصور ہے کہ
پیرایۂ رسالت سے عاری ہووین اور صرف نونہال باغ شہریاری ہووین اگر مولوی محمد علی
سیواجی وغیرہ کو بھی رسول قبول کرین اور اونکی خاک بھی بہول دہرین تو دور از انصاف
نہین ہے اور مسلمانون کی عادت کے خلاف نہین **قولہ** واصل درین باب این ست کہ ہنگام
مصالحت انبیا ان برخاست الخ یہہ فقرہ محض بے اصل ہے اور برعکس نقل کیونکہ محمد صاحب نے کعب
وغیرہ کو ہرگز لڑائی کا پیغام نہین دیا اور اپنی بیت سے اعلام نہین کیا اگر کیا ہوتا تو حوالہ
کسی جگہ پہ دیا ہوتا مطالعہ تواریخ و تفاسیر کیجیے اور کسی مقام کی نظیر دیجیے ہم مولوی
جی سے نصیحتہ کہتے ہین کہ تا زیست ترک لغوگوئی کرین اور پیرانہ سری مین عقلمندی کا
کام کوئی کرین ع لغوگوئی سے نہین پاکوئی اوج وقار بہکا عذبادی ہو تخت سلیمان
زینہار ۞ **قولہ** پس ہمین رفع مصالحت و اعلان معادات تنبیہ ہست الخ اوس رفع
مصالحت کا اعلان کیجیے اور نشان دیجیے کہ قرآن و حدیث مین مرقوم ہے یا تواریخ و تفاسیر
سے مجزوم ہے اگر محمد صاحب کعب وغیرہ کو رفع مصالحت و اعلان معادات سے خبردار کرتے تو البتہ
محدثین و مفسرین کچھہ تذکار کرتے حالانکہ کہین اس بات کا ذکر نہین ہے لہذا قابل نظر مولوی
جی کی بکر فسک نہین ہم نے اونکو ہرچند سمجہایا کہ لغوگوئی سے کنارہ کرو اور خرقہ سالوس پارہ
پارہ ایک نہین مانتے اور حقیقت بد و نیک نہین پہچانتے اب ہم اونکو ایک پند کہتے ہین آینده
کو زبان نصیحت بند ع تا ندانی کہ سخن عین صواب است مگو وانچہ دانی کہ نیکوست جواب
است مگو ۞ **قولہ** بمقابلہ و مقاتلہ الخ اگر محمد صاحب مقابلہ وغیرہ مین سعی کرتے تو ہم

مناسب نام کارزار بر زبان آوردن عین ابلهی ست صاحبان تدبیر را باید که باوجود
اینقدر بے سامانی و نبودن اسلحهٔ کارزار محض بقوت عقل رسا و توفیق خداداد اندک زمان
در همه اطراف کوس سلطنت نوازند اصل دریں باب این ست که هنگامیکه مصالحت از میان
برخاست و اعلام و اعلان حرب از هر دو سو داده شد پس همین رفع مصالحت و اعلان
معادات تنبیه ست برینکه از جانبین بطرزیکه دست خواهد داد در مقابله و مقاتله و تفریق
جمعیت و تاخت و شبخون و کمین قصور نکرده نخواهد داد هر یکے بحال خود هوشیار باشد پس بعد
ازین اعلان و ظهور معادات اگر کسے غفلت ورزد قصور او ست و برین تقدیر اطلاق دغا
بازی عین حماقت و جهالت ست **جواب** بلاشبہ جہالت کا نام شجاعت نہین ہے
اور جاہل و شجاع مین مناسبت نہین مگر اس سے آپکا مطلب حاصل نہین ہو سکتا اور مکر و
خدع محمد شجاعت و بہادری مین داخل نہین محمد صاحب نے تو کبھی شجاعت کا کام نہین کیا اور
کسی وقت مسلمانون پر مکر و خدع حرام نہین بلکہ یہ بھی فرمایا کہ جہاد عین خدع ہے اور مختار
و معمول اہل شرع لہذا عبادت اسلام سراسر مکر ہے مسلمانون کو آج تک جس پر فخر ہے اگر محمد صاحب
تدبیر صائب رکھتے یا کوئی شخص منصف مزاج صاحب کہتے تو میدان مین کارزار کرتے اور مکر و فریب
سے عار کرتے جو کوئی اہل عقل تھے وہ ہین وہ خدع و تزویر سے نفور ہین علانیہ میدان مین شمشیر
سے جنگ کرتے ہین خون خویش و بیگانہ سے جامۂ شجاعت گلرنگ کرتے ہین کسیکو مکر و فریب
سے قتل کرنا خلاف آئین سلطانی ہے اور برعکس دین حقانی کسیکو دغا سے مارنا دغا نہین
ہے اور قتل بیجا بیجا ہین اب میان محمد علی کی ابکار افکار جلوہ گر ہوتی ہین اور در دنا قبول
سے سبکدوش کرتی ہین **قوله** صاحبان تدبیر را باید الخ اس قسم کے صاحب تدبیر باوجود
بے سامانی کے مالک زمین ہونگے او عمدہ سلاطین بہت اشخاص ہین اکثر عوام دنیا مین ہین
ایک رنجیت سنگھ والی لاہور ہوا جسکے عہد عدالت مہد مین اتفاق اسد و ثور ہوا اور مسلمانی پر
بلائے آسمانی ٹوٹی یعنی سکھون نے متاع بہانی لوٹی دوسرا اسیواجی مرہٹہ کا ماجرا ہے جسکے نام

کی عادت ہی کہ گاہے آسمان سے لیتے ہین اور گاہے ریسمان سے ما قبل وما بعد سے نا مربوط
فقرات لاتی ہین اور جابجا مات کہاتے ہین **قولہ** ونیز کلالہا تجربہ ست کہ در حالت صف
آرائی دشمنان قسم ہر تدبیر الخ یہہ فقرہ بھی خارج از مباحثہ ہی اور لفظاً ولفظاً زائدہ
مولوی جی نے بنگ پی ہی اور اسکی ترنگ مین ننگ وناموس سی جنگ کی ہی کہ تحریر عبارات
نامربوط کرتی ہین اور اعتراضات کعبہ کن منضبط یہہ فقرہ اوسی صورت مین کرشنی مین ہوتا
کہ ذکر صف آرائی نہین ہوتا کیونکہ کعب وغیرہ نے ہرگز صف آرائی نہین کی اور نبرد آزمائی
نہین اگر کہین اسکا ذکر ہووے تو بطرف حدیث وقرآن اشارہ کیجئے ونشان سورہ
وپارہ دیجئے جبکہ ذکر صف آرائی خلاف نقل ہی تو اسکی کیا اصل ہی کہ محمد صاحب نے کوئی
ایسی تدبیر کی ہووے کہ جس سی جماعت مخالفین اسیر کی ہووے البتہ حضرت نے مکر وفریب عجب
کرایا اور ناحق خون رؤسا عرب بہایا اگر مولوی محمد علی جواز مکر وفریب مین کچہہ کاریگری کرتی
تو البتہ اپنے پیغمبر کا ذمہ بری کرتی چونکہ اون سے یہہ کام نہین آیا جواب اعتراض نے انجام
نہین پایا **قولہ** واز ہمین جاست کہ شبخون ومیمنہ ومیسرہ وپاشتہ میزنند فقط یہہ فقرہ بھی
اس مقام پر مربوط نہین ہی اور شرایط مباحثہ مشروط نہین کیونکہ اگر محمد صاحب شبخون کرتی
اور اس حیلہ سی کعب وغیرہ کو زبون کرتی یا میسرہ ومیمنہ مارتے اور میدان نبرد مین جانفشانی
ومردانہ ہارتی تو البتہ فقرہ ہذا کی سمائی تھی اور جملہ اعتراضات کی صفائی مگر چونکہ اس بات
کا مذکور نہین ہی مولوی صاحب کو دن اور رات کا شعور نہین اسکے بعد مولوی محمد علی نے اہل حق
کو دشنام دی ہی اور بحر شیرین کلامی کی شام کی ہی لہذا ہم اونکی وہ عبارت تحریر نہین
کرتی مولوی صاحب کی تحقیر نہین دشنام کی عوض دشنام نہین دیتے اور انتقام نہین
لیتے **ع** چین بجبین زجنبش ہر خس نمیرسد دریا دلان چو آب گہر آرمیدہ اند ۔ا۔
میان محمد علی مخالفت تقدیر تحریر کرتے ہین اور رسالت محمد بالاطاق عقل وتدبیر مہرتے
ہین **سوط الجبار** الغرض شجاعت نام جہالت نیست بدون عقل صائب وتدبیر

سلیم کرے اور اپنی ہیبت خاطر نشین شریف و دضیع کرے حالانکہ محمد صاحب نے خلاف کلیہ
اہل عقل کیا کہ مکر و فریب سے کعب وغیرہ کو قتل کیا لہذا وے نہ اہل تدبیر تھے اور نہ دیوان ریاست
کے و بیر بلکہ مکر و فریب مین ہشیار تھے اور عیار و مکار تھے **قوله** و ہم اگر از رو تدبیر دو جمعیت
دشمنان تفرقہ افکند الخ محمد صاحب نے جمعیت اعدا مین ہرگز تفرقہ نہین ڈالا اور نہ بات کسی
سے گاہے عقل و دانش کا کلمہ نہین نکالا البتہ وے اونکے مکر و فریب کا اجارہ لیا اور راہ
راستی سے کنارہ کیا اگر محمد صاحب نصایح ہیشیم پیامبر قانع ہوتے اور صحابہ کو مکر و فریب
سے مانع تو ہم اونکو صاحب تدبیر گمان کرتے اور گفتگوے بذا سرار خاصی عیان کرتے مگر کیا کیجے
کہ اونہون نے مخالفت اہل تدبیر کی اور مکر و خدع سے جان بنا و پیر لی **قوله** نصایح
ہیشیم پیامبر ور ریب ۱۲ مہابھارت بنید خفط ہیشیم پیامبر نے ہرگز نہین کہا کہ بر عکس قاعدہ
دغا کرو اور لوگون کے ساتھ دغا کرو بلکہ یہ ہی کہا کہ تقدیر سے ڈرو اور تدبیر سے لڑو
پس نصیحت ہیشیم پیامبر پر محمد صاحب ہرگز قائم نہین ہوئے اور تابع مکر و فریب وغیرہ جرائم
نہین اگر محمد صاحب ہیشیم پیامبر کی اطاعت کرتے تو کسو اسطے یارون کو مکر و فریب کی ہدایت
کرتے یہان سے واضح ہے کہ حوالہ نصایح ہیشیم پیامبر بیکار ہے اور پیالہ میان محمد علی
شراب غفلت سے سرشار ہے **قوله** صاف میگوید کہ تا تواند تفرقہ در لشکر دشمن اندازد الخ
یہ وہی لفظ صاف ہے کہ بے اختیار آپکے دہان سے نکلتا ہے جیسے کہ ابلیس جنان سے نکلتا ہے
یہ آپکی زیادہ گوئی پر کنایہ ہے جو کہ بیوقوفی و نادانی کی آیہ اب بحث معنی ہے جس سے
خطہ زندگانی ہے بتقدیر یکہ کعب وغیرہ محمد صاحب سے لڑنے کے لئے لشکر لاتے یا ہمراہ چند نفر
آتے اور محمد صاحب اونکے مقابلہ کے لئے بطرف میدان جاتے اور جوہر تیر و سنان دکھلاتے
یا کوئی ایسی تدبیر خوش آیندہ کرتے کہ جس سے جمعیت مخالفین پراگندہ کرتے تو اس گفتگو کی
گنجایش تھی اور عقل مخالف کی آزمایش چونکہ ان مین سے کوئی بات نہین ہے گفتگوے محمد علی
سے مذہب یا نا ثابت نہین کیونکہ جو کلام خلاف اقتضا مقام ہے وہ مثل بے نمک طعام ہے مولوی صاحب

سے سبزلات ہے **قطعہ** نقیہ شہر زندلات آن مجلس عام بود کہ آشکار و نہان علوم
میداند و جواب ہر چہ از وی پرسی آن بود کہ بدست و اشارتی بکند پلہ سرے بجنباند و اس سے
دو سطر اوپر مولوی جی نے کلمہ تصور یدہ رقم کیا ہے اور دست مبارک سے سر صرف و انی علم کیا
ہے مہربان من تصور یدن کوئی مصدر نہین ہے مستعملہ اہل فضل و نحو نہین کسی اہل زبان نے
استعمال کیا ہووے اور آپکی طرح خیال محال کیا ہووے تو نام کتاب لیجیے اور نشان بتائیے
بحث لفظی اتنی ہی ضروری ہے اور اسیقدر سے مخالف کو خجالت باطنی ضروری ہے اب بحث
معنی سر کرتا ہون اور پیشانی مخالف عرق ندامت سے تر جو لوگ از روے عقل کے شہر و دیار
کی تسخیر کرتے ہین اور میدان کارزار سے دشمن کے فرار کی تدبیر و سے شاہ آفاق ہین
یا راہزن و قزاق ہین شق اول کی مثال مین الحمد بہت مشہور ہے اور شق ثانی کی مثال سیواجی
مرہٹہ و رنجیت سنگہ وغیرہ کا حال مذکور ہے کہ بقدر عقل قزاقی و راہزنی سے سلطان ہوگئے
اور وبال ملک و مال مسلمان تمام سلطنت اسلام چین لی اول سے آخر تک مسلمانون
کی زمین لی اسقدر تخم تردد ڈالا اور جو ہر تشدد نکالا کہ اکثر اہل اسلام نے خراج دینا قبول
کیا بلکہ نذر زن و دختر کا معمول کیا اگر اسی پر مدار رسالت ہے تو پیغمبری رنجیت سنگہ
وغیرہ سے کیونکر باز ملالت ہے جا تعجب کہ دو شخص ایک ہی صفت کے ساتھ موصوف ہوویں
اور ایک ہی حیثیت سے مشہور و معروف دونون مین سے ایک رسالت پناہ ٹہیرایا جاے
اور دوسرا صرف بادشاہ اگر محمد صاحب نے بمکر و فریب اپنے دشمنون کو نصاب کیا اور
ملک روم و شام لیا تو وے پیغمبر نہین ہو سکتے اور سرور جن و بشر نہین اب انکار افکار
مولوی صاحب مانند در اشک نظر اعتبار سے گرتی ہین اور نار و نزار عدم التفاتی خریدار سے
بھرتی ہین **قولہ** کہ اگر اعدا اندوہ تدبیر خفیہ قتل و صف آرائی رام شوند الخ اگر اپنے
اس فقرہ کے معنی پر خیال کرو گے چار ناچار محمد صاحب کا ابطال کروگے کیونکہ فقرہ ہذا سے
یہی ثابت ہوتا ہے کہ کلیہ صاحبان تدبیر انبیا ہین کہ از روے عقل بغیر صف آرائی قتل اعدا کو

اپنا حربہ کعب کے شکم پر کہا اور منہ خون ناحق چلیا اوسکا پیٹ پہاڑا اور لسبح ہستی
سے نقش صنع الہی بگاڑا ایس کعب کا سر کاٹ کر محمد صاحب کی روبرو لیگئے محمد صاحب نے شادمان
ہوکر کہا الحمد اللہ فقط دیکھو حضرت نے حیات چند روزہ کے لئے کیسے کیسے ظلم و ستم کرائے
کتنے خاندان مکر و فریب سے کا معدوم کرلئے اگر یہی انجام پیغمبری ہی اور یہی مقام
رہبری تو رہشت و دنیا مین فرق نہین ہی اور پلاس و دیبا مین فرق نہین مکر کا انجام
خرابی ہے مکار مغضوب رو خصاب ہی بیت ۵ منزل درسوادی مکر و حیل گام مہ کہ در علم
بلا افتی سر انجام دواب نقل جواب مؤلف سوط الجبار ہی جو کہ موجد ہدیۃ الاصنام کا ریزہ چین
و فضلہ خوار ہی چونکہ اس شخص نے اکثر مطالب ہدیۃ الاصنام وغیرہ سے ایراد کئے ہین اور بعضے
مضامین ادہر او دہر سے ایزاد کئے ہین لہذا اسکے ابطال مین اوسکا بہی ابطال ہوگا
محمد و عیسی کے زوال مین تمام اہل اسلام کا زوال ہوگا **سوط الجبار** بنزد صاحبان
تدبیر کہ در تسخیر بلاد عقل سالم و ید طولی دارند کلیہ اینست کہ اگر اعدا از روے تدبیر بغیر قتل
و صف آرائی رام شوند جہاد مناسب نیست و ہم اگر از روے تدبیر در جمعیت دشمنان تفرقہ
افتد بسبب آن تفرقہ اعدا از مقابلہ تقاعد کنند مقاتلہ ضرور نیست نصائح حکیم بتاید
و صاحب بہارت بینند کہ صاف میگوید کہ تا توانند تفرقہ در لشکر دشمن اندازند و نیز کلیہ اہل تجربہ
است کہ در حالت صف آرائی دشمنان ہر قسم تدبیر کہ موجب ہلاک جمعیت کثیر دشمنان
و حفاظت خود باشد در آن تدبیر زیادہ از حد باید کوشید و از ہمین جاست کہ شبخون
و میمنہ و میسرہ و پاشنہ میزنند **جواب** کلہ زند کے ساتھ باعوجدہ زیادہ کی
احتیاج نہین ہی بازار فصاحت مین متاع کاسدہ کا رواج نہین نقد معانی و بیان
سے مولوی جی کا کیسہ خالی ہی اور صف جوہریان بلاغت مین گدیہ کے لئے جیب
کاسہ سفالی ہی بیحیائی کا ادہر گرم ہی کہ نا قابل متاع گرانمایہ حیا و شرم ہی کہ ہماری
الفاظ صحیح پر اعتراض کرتی ہیںں اور اپنی اغلاط فضیح سے اغماض کرتی ہین بیحیا عقل ور

تمام کر پس محمد بن مسلمہ و ابو نایلہ و عباد بن بشر وغیرہ باہم اتفاق کر کے واسطے قتل کرنے کعب
کے روانہ ہوئے نہیں نہیں ہین ورد مگوئی و فریب ہی کے ساتھ فسانہ ہوئے کہتے ہین کہ محمد بن
مسلمہ و ابو نایلہ کعب کے بھائی تھے یعنی برادر رضاعی تھے جبکہ یہہ لوگ حصار کعب کے قریب
پہنچے اول بمصلحت ابو نایلہ پاس کعب کے گیا کعب بتواضع پیش آیا اور ابو نایلہ کی تعظیم و
تکریم بجالایا شرایط ضیافت ادا کر کے طعام لطیف تیار کیا اور نذر برادرانہ گذرانا پھر دونون
نے لذت طعام لی اور شراب گلفام پی جبکہ شراب طعام سے فارغ ہوئے ابو نایلہ نے
محمد صاحب کی شکایت شروع کر کے کہا کہ اس شخص کا مکہ سے یہان وارد ہونا ہمارے حق مین
بلا ہے کہ تمام عرب درپے محاربہ و ایذا ہے راہ تجارت بند ہوا اور فقر و فاقہ سے جان بلب زن
و فرزند ہے کعب اس بات سے قدرے خوش ہوا اوسوقت ابو نایلہ نے کہا کہ فلان و فلان بھی
میرے ہمراہ ہین اور محمد و اسلام کے حق مین بدخواہ ہین ہم سب کی رائے مطابق ہے اور بموجب
رسم و راہ سابق ہے ہمکو بطریق قرض کچھ طعام دیجئے اور بعد چند روز دام دام لیجئے کعب نے
کہا اپنے فرزندون کو رہن کرو تو مضایقہ نہیں ہے ابو نایلہ نے جواب دیا کہ یہہ بات حیف
و ملامت ہے اسواسطے اپنے سلاح گرو کرتے ہین مرضی ہو وے تو رات کو لے آوین کعب نے
قبول کیا جبکہ یہہ سب انتظام ہوا اور قتل کا سرانجام ہوا رات کے وقت یاران پیغمبر نے
دروازہ کعب پر جا کر ندا دی نہیں نہین جان رہتی یا کبھی پر خدا کی کعب و نکی آواز سنتے ہی
حصار سے باہر آیا محمد بن مسلمہ نے کہا اے کعب تیرے سر سے عجب خوشبو آتی ہے اجازت ہو وے کہ
تیرے بالون کو استشمام کرون کعب نے رخصت دی پس محمد بن مسلمہ نے کعب کے بال مستحکم
پکڑ کر اپنے ہمراہیون کو کہا کہ میان سے باہر اپنی تلوار نکالو اور اس دشمن خدا و رسول کو
مار ڈالو پس اونہون نے ہر طرف سے شمشیر زنی کی نامردون نے تن تنہا پر ہمتنی کی لیکن کسیکا
حربہ کارگر نہوا بدن کعب پر زخم کا اثر نہوا کعب ابو نایلہ کے زانو پر آویزان ہوا کہ شاید
اوسکو رحم آئے مگر وہان رحم کہان تھا شور مخش ظلم سے بے نام و نشان تھا محمد بن مسلمہ نے

مین تقسیم ہوا تھا چین شہر سے ... سے ... کہ ... ازقول ...
مگر وہ ہجرت ہوا اور مارا مکہ سے چونکہ دشمنون نے نیت مارنیکی کی لاچار ہجرت
سپہگری وغیری کی نہ بادشاہون کی طرح ملک گیری کی نہ غیرون کی طرح بیری
یہان ثابت ہوا کہ محمد صاحب نہ بادشاہ تھے نہ رسالت پناہ بلکہ مانگی مین طاق تھے اور
قزاقی مین شہرۂ آفاق **قوله** دنیا کو یہ الحرب خدعۃ سنا کر یہ کہ قائل کا نام
لیجے اور نشان مقام دیجیے یہود یا نصارا ہو یا ہنود مبلغ یا مجاہد ہو اگر یہ قول ہے
اور مضمار ہے تو مسلمانون کو کیونکر گراں ہے اگر یہ مقولہ خدا اور پیغمبر ہے تو مسلمانون کی
عبادت ابتر ہے کیونکہ مسلمان حرب و جہاد کو عبادت مانتے ہین اور سرمایۂ سعادت جانتے
ہین جبکہ وہ خدع و مکر ہے تو اہل اسلام کو کیونکر دین محمدیہ ناز و فخر ہے کسی دین مین مکر و فریب
عبادت نہین ہے روے زمین پر مسلمانون کیسی عبادت نہین انجام مکر برا ہے اور مکار منسوب
ہے **ابیات** ہر کہ بادرشتی مکر نہاد ۔ عاقبت سر بباد خواہد داد ۔ حیلہ ماریست کو دہم
دارد ۔ ہر پیچے گوناگون خطر دارد ۔ آن سرا خصم را کند دل ریش ۔ این رساند ضرر بصاحب
خویش ۔ یہان تک ہدیۃ الاسلام کی بلاغت باطل ہوئی اور اسکے ساتھ ہی محمد علی عیسٰی
کی تکذیب سے بھی فراغت حاصل ہوئی کیونکہ یہ سب لوگ مؤلف ہدیہ کو خوشہ چین ہین بلکہ
معلم اور مسند کتر مین ہین یہ محمد صاحب مسلمانون کو دروغ گوئی کی ترغیب لاتے تھے
اور خون ناحق کی ترکیب بتلاتے تھے چنانچہ بعد غزوہ بدر کے کعب بن اشرف یہود کو فریب
دغا سے قتل کرایا پایان ظلم جاہل ہین آئے عدل و قتل ہوا تفصیل اس اجمال کی یہ
ہے کہ محمد صاحب نے صحابہ سے کہا کہ تم مین سے کون ہے کہ کعب بن اشرف کے قتل پر کمر بستہ کرے
اور پھر مگر شکستہ کہ اوس نے رسول خدا کو تکلیف دی ہے اور مذمت ذات شریف کی ہے پس
محمد بن مسلمہ بولا کہ مجھکو اذن دیجیے کہ جو کچھ چاہون وہ تمہارے حق مین زبان پر لاؤن محمد صاحب
نے حکم دیا کہ تجھکو اختیار ہے جو دل چاہے وہ کلام کر اور جب ملاقات کی ... کعب بن اشرف کا کام

ارتکاب ظلم صریح تھا اور اون میں بہت سی آئے شکست دی لیکن چونکہ محمد صاحب نے طلب ملک دنیا
کا نہین کیا اور منصب کے بدلے نذر نہین بلکہ غرض یہ تھی کہ خدمت کیا اور بادشاہون کو قزاقی و
غارتگری سے منع کیا اسواسطے وے لاکلام سزا کے الزام مین بلکہ سکا بدون اونکا ... کی
امام مین برتقدیریکہ وہ لوگ محمد صاحب کے ساتھ مکر وریا کرنے کا ارادہ کرتے اور مخالفت سے
وخدمت سے اپنے بیاز رہی وہ بھرتے تو صاحب حضرت کو فریب مین نہ آتے اور مسلمانون کا
دہوکہ نکھاتے کیونکہ جو کوئی ستا ہی وہ اہل تزویر کے بھید سے خبردار ہی ول رد ولی
بیشتا اسد مضرب المثل ہی اور یہان مناسب برمحل ہی **قولہ** سابقاً و رابتدا این کا
مذکور شد الخ ہم نے بھی سابقا رسالہ صولت ہند مین نقطاً نقطاً اوسکا ابطال کیا
اور ارسال خدمت اہل سنن و تشیع و اعتزال کیا آپ نے بھی جسوقت اوس پر نظر انصاف
ڈالی اور اپنی جہالت جبلی سے شبہات بالی تو بہت پیچ وتاب کہایا اور جواب الجواب سے
اجتناب فرمایا علاوہ اسکے جنگ وجدل باعث اعلاء دین نہین ہوسکتی جبل جبلی از انیس خرد
دوربین نہین دین وایمان کہ دل کی بات ہی متعلق بتالیف قلب مدامات سے کین و پیکار
خلاف ایمان ودین ہی اور برعکس آئین اہل ہنود دین ہی جسجگہہ کہ جدل وجنگ ہی اور مکر
وفریب رنگ رنگ وہان سر ایمان برسنگ ہی اور پائے دین لنگ البتہ جنگ جہاد سبب اعلاء
سلطنت ودولت ہی اور موجب ترقی شوکت وصولت باعث اعلاء دین وعظ وہدایت
وپند ہی اور راند رندلیپ ونصیحت احمد ہی سا تقادینی مین وحدت قہری کا کام نہین ہی
سوا وحدت ارادے کے انتظام نہین ہرچند ملک سلطنے وحدت قہری سے ممالک اسلام
تابع کئے اور اپنی خواہش کی موافق احکام شایع کئے لیکن مسلمان اونکی اطاعت تقاضا
جانتے ہین اور شیر بغاوت تانتے ہین تمکو معلوم نہیر کہ بعد مرنے محمد صاحب کے عرب اسلام سے
برگشتہ ہوئے اور سرکشی وفتنہ انگیزی پر برگشتہ اگر اعتقاد دل سے اسلام لاتے تو کسواسطے
انجام کار منتج بغاوت سے علامہ کہ اذ **قولہ** از فساد وحدت الخ اگر محمد صاحب میدان جنگ

وہان لیکن مسلمان لڑکے تھے یہین وقت فتح پایا اور تمام لڑکی کی اور [illegible]

خشنیین کی چند اورونکے پسر کو قتل کیا اور اونکی مواشی اور اسباب پایا اور یہہ عمل
کیا قریب ایک سو کے عورت و پسر قید کیے اور حصہ بکرہ ندید کیے فقط پھر اوسی سال
مین محمد صاحب نے بنی سعد بن بکر کے قتل و غارت کے واسطے علی بن ابو طالب کو اجازت
دی اور علی نے اطاعت حکم رسالت کی رات کو متوجہ تیز رفتاری ہوتا تھا اور دن
کو ہتھیار و کوہسار مین متواری ہوتا تھا پس ناگہان اوس قوم پر حملہ کیا بنی سعد بن بکر
نے ہزیمت اختیار کی اور اپنی متاع مسلمانون کی غنیمت قرار دی اونٹ پانسو
اور بھیڑ بکری کئی ہزار تھے فقط ایک بار محمد صاحب نے حج کرنے کی نیت پر مکہ کو جانیکا ارادہ
کیا اور اپنے ساتھ خیل سوار و پیادہ لیا قریش یہہ خبر سنکر مکہ سے باہر آئے اور قبائل اطراف
و جوانب سے اپنے ہمراہ لشکر لائے کہ زیارت کعبہ سے حضرت کو مایوس کرین اور زندان
حرمان مین محبوس کہ حضرت کو دشمن جانتے تھے اور برق خرمن مانتے تھے لہذا قبائل عرب سے
اعانت چاہی اور محمد و اسلام کی اہانت جبکہ حضرت نے اس حال سے وقوف پایا اپنے
یارون کو ترغیب دینے لگے کہ مصلحت وہ ہی کہ ہم ناگاہ خانمان ان لوگون کا جو واسطے
استعانت قریش کے ہجوم لائے ہین اور استیصال خصومت اسلام پر جمع آئے ہین تاراج
کرین اور خراب و لا باد قتل و غارت برپا کرین تاکہ یہہ لوگ شکستہ دل ہوکر قریش سے ناامید ہون
اور حال بیت الحرام سے ششدر پھر قریش سے بھی جنگ آسانی ہووے اور اچھی طرح
پر صورت کامرانی ہووے محمد صاحب کا یہہ کلام سنکر ابوبکر نے کہا کہ اے محمد تو واسطے قتال
کے نہین آیا ہی بلکہ زیارت کعبہ کے لئے تشریف لایا ہے پس اوسی ارادہ پر ثابت رہ اور
روایت ساکت پھر محمد صاحب نے ہجرت کے نوین سن مین قطبہ بن عامر کے ہمراہ بیس سوار
کے اور واسطے قتل و غارت قبیلہ خثعم کے روانہ کیے اول طرفین سے گرمی ہنگامہ کارزار
ہوئی انجام کار تائید آسمانی شامل حال مہاجر و انصار ہوئی اونکی زن و فرزند کو اسیر کیا اور

کہ جب سنتے اس خبر کے پہاڑون مین متفرق ہوگئے اور اکثر اونت مفارقت کی ہوئے اور
ابوعبیدہ نے اونکے گروہون سے اثاث البیت اخراج کیا اور اونکے چارپایون کو تاراج
کیا محمد صاحب نے خمس مال غنیمت لیا اور باقی کو اہل سریہ پر تقسیم کیا فقط پہر اوسی برس مین
محمد صاحب نے عکاشہ بن محصن اسدی کے ساتھ چالیس سپاہی کر کے اوسے طرف تاخت لانے بنی
اسد کے راہی کئے بنی اسد اوکل ہی اوس بلا ناگہانی سے خبردار ہوئے اور متوجہ پہاڑون
کو ہوئے بنی اسد کے گھر خالی رہے ہاتھ وہ اولین رکو زہ جے والی رہے جبکہ مسلمان
اونکے منازل مین داخل ہوئے کچھ سیم وزر نہ پایا اور کوئی نفر نظر نہ آیا بجز ایک شخص تمام
ایک شخص کو گرفتار کر کے امان دیا اوس نے شمن وہمن بیان کیا کہ بنی اسد کی مواشی و
انعام فلانی جگہہ مین مسلمان وہان ہی گئے دو سو شتر ہاتھ لگے اوس غنیمت کو غنیمت جانکر
بطرف مدینہ مراجعت کی فقط پہر اوسی سال مین محمد صاحب نے بنی سلیم کی ویرانی چاہی
اور زید بن حارثہ کو ایک جماعت کے ہمراہ بسمت موضع جموم رخصت ارزانی فرمائی جبکہ
وہ سب لوگ وہان پہنچے بنی سلیم کے چارپایہ لوٹے اور ایک گروہ کو بندی پکڑا پس مدینہ کی
راہ لی فقط پہر اوسی سال مین دوسری نوبت محمد صاحب نے زید بن حارثہ کو ستر سوار کے
ہمراہ کیا اوس نے حسب الحکم قافلۂ قریش موضع عیص مین تباہ کیا تمام مال ومتاع
قریش چہین لیا اور بعضون کو اسیر اور بعضون کو پیوند زمین کیا کہتے ہین کہ اون اسیرون
مین محمد صاحب کا داماد ابوالعاص بھی حاضر تھا فقط پہر زید بن حارثہ کو معہ پندرہ ۱۵ آدمی
کے بنی ثعلبہ کے لوٹنے کو طرف کی جانب بھیجا اور طرف نام ہی ایک پانی کا جو بڑی ہی ایک
اور مدینے سے چھتیس ۳۶ میل ہی جبکہ زید بن حارثہ نے حوالی آب مذکور مین نزول کیا بنی ثعلبہ
نے گریز قبول کیا پس زید نے اونکے چارپایہ لوٹ لئے اور پانچوان حصہ پیغمبر کا نکال
کر مسلمانون کو حوالہ کیا اور اونٹ کئے فقط پہر زید بن حارثہ و دحیہ کلبی کو پانسو ۵۰۰
نفر کے ہمراہ بنی جذام کے غارت کرنے کے لئے رخصت کیا دات کو گرفتار کرتے تھے اور

کے آدمی باقی تھا چند روز حضرت نے وہان اقامت قبول کیا اور سایہ رحمت کو اس طرف سے شفقت
سے مشغول کیا پہر اسی سال مین کسی شخص نے مدینہ مین خبر دی کہ بنی ثعلبہ و بنی انمار ذات الرقاع
مین جمع ہین اور مدینہ کا قصد رکہتے ہین پس محمد صاحب نے سات سو آدمی ہمراہ لیکر ذات الرقاع
کی راہ لی جبکہ وہان جا پہنچے کسیکو نہ پایا مگر بعضی عورتین ملین کیونکہ اکثر لوگ محمد صاحب کی خبر
سنکر جبال و تلال مین چہپ گئے پس حضرت نے ان کا مال و منال تاراج کیا اور عورت اور
بچون کو حوالہ افواج کیا پہر اسی سال مین محمد صاحب نے واسطے ہلاک کرنے ابو سفیان کے
عزم ناگاہ کیا اور دو شخص مہاجر و انصار کا گروہ اپنے ہمراہ لیا برخلاف اسکے ظاہر کرکے
کہا کہ طرف ملک شام جاتے ہین اور غایت تجارت سے تمام کہاتے ہین اس فریب سے مطلب
یہی تہا کہ ناگہان ابو سفیان کو مار ڈالین اور بغض دیرینہ بیکبارہ نکالین مگر وے لوگ بفضل الہی
اس بلا سے خبردار ہوئے اور متوجہ فرار ع دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست پہر اسی
سال مین محمد بن مسلمہ کو تیس مسلمان کے ساتھ واسطے تاراج کرنے بنی کلاب کے موضع
ضریہ کی طرف روانہ کیا اور کلام قزاقانہ کیا کہ اونپر حملہ بیکایک کرو اور قتل جابجا بیباک کرو پہر محمد
بن مسلمہ دن کو مخفی ہوتا تہا اور رات کو راہی پس بوقت شب ان پر تاخت لا کر چند
نفر کو مار ڈالا باقی نے فرار کیا محمد بن مسلمہ انکی اونٹ اور بکریان غارت کرکے سب سے
مدینہ آیا محمد صاحب نے شتر و گوسفند عمدہ بطور خمس چہانٹ لیئے اور باقی غارتگرون کو بانٹ دیئے
پہر اسی سال مین محمد بن مسلمہ کو دس آدمی کے ہمراہ واسطے لوٹنے بعضے بنی ثعلبہ کے روانہ
کیا ذی قیر ابل کا نشانہ کیا رات کا وقت تہا کہ محمد بن مسلمہ دن پہ تاخت لایا بنی ثعلبہ ایکسو
مرد تہے سب جمع ہو گئے کچہہ دیر تک دونون طرف سے سرگرمی ہنگامہ کارزار رہی گلستان
جسم مین گل زخم سے فصل نوبہار رہی بنی ثعلبہ نے حملہ یکبار کیا اور سینہ مسلمانی سے جنجر آبدار
پار کیا یعنی کل مسلمان مارے گئے اور گل کے تن سے لباس جان اوتار گئے جبکہ بنی ثعلبہ
نے یہ کار مردانہ کیا تو محمد صاحب نے واسطے ہلاک کرنے کو ابو عبیدہ بن الجراح کو روانہ کیا بنی

خرید ا ہوا و متاع مشرکین سامان کا بنا رہا ہوا قریش نے وہ رستہ ترک کیا بجایا
مدینہ و عراق اختیار کیا اوس قافلہ مین قماش نفیس و ظروف بادشاہی تھے اور ابو سفیان بن
حرب و صفوان بن امیہ وغیرہ رئیس مکہ بھی حاضر تھے محمد صاحب نے واسطے غارت کرنے اوس
قافلہ کے سو سوار کو ہمراہ زید بن حارث کر روانہ کیا اور قرادہ پانی مین سازشی کی
گیا وہ حسب الحکم قافلہ قریش غارت کر لایا اور حضرت کے سامنے تمام مال دہر دیا محمد صاحب
نے خمس اوس مال کا آپ خود سپرد کیا اور باقی حصہ زید بن حارث اور اوسکے
یارون کے سپرد کیا روایت ہے کہ وہ مال موازی بیس ہزار درم تھا نہ زیادہ نہ کم تھا جبکہ
مسلمانون کے ہاتھ اس قسم کے مال ہونے آنے لگے تو یہود و نصارا بھی اپنی مرضی سے
مسلمانی پر آمادہ ہونے لگے پھر محمد صاحب نے گوش کیا کہ بنی سلیم و غطفان قرقرۃ الکدر مین اجتماع رکھتے ہین
اور ارادہ نزاع پس حضرت نے اپنے ہمراہ دو سو مسلمان لئے اور قصد غارت بنی سلیم
و غطفان کو سامان کئے جبکہ اوس جگہ لشکر اسلام آیا تو صرف شتربان و یسار نام غلام
پایا محمد صاحب نے یسار سے دریافت کیا کہ بنی سلیم و غطفان کہان قیام رکھتے ہین اور کیا کام
کرتے ہین اوس نے جواب دیا کہ گلہ بانی کرتے ہین اور پانی کے کنارہ بنا منزل رہتے ہین
اب معلوم نہین کہ کہان ہین زیر زمین یا بالا آسمان ہین پس حضرت نے اونکے شتر غارت
کرنے کے واسطے حکم دیا صحابہ نے ویسا ہی کیا بنی سلیم و غطفان کے شتر مدینہ کی طرف ہانک
لائے روایت ہے کہ وے شتر پانسو تھے سو محمد صاحب کے حصہ مین آئے اور فی نفر دو دو شتر
صحابہ کو ملے یسار غلام بھی محمد صاحب ہی نے لیا فقط بعد ہجرت کے چھٹے سال محمد صاحب نے
دومۃ الجندل کے لوٹنے کا ارادہ کیا اور اپنے ہمراہ لشکر سوار و پیادہ لیا رات کو روان
ہوتے تھے اور دن کو نہان راہ سے منحرف ہوکر نزول کرتے تھے اسطرح قطع راہ
مسافت طول کرتے تھے جبکہ ایکدن کی راہ باقی رہی جاسوس نے خبر دی کہ وہان کے لوگون
کی مواشی وانعام نزدیک ہین محمد صاحب یہ سنتے ہی مواشی پر جا پڑے اور مال اونکے ہاتھ لگے

دریافتہ سکوت لینگے علاوہ اسکے جس صورت مین مولوی صاحب نے مؤلف ہدیۃ الاصنام و
خلاصۃ الہنود وغیرہ کو اپنا امام قبول کیا اور اونکی تائید مین کلام طول کیا تو اونکو مسلم [illegible]
مضمون سے کسواسطے انکار کرتے ہین اور کیونکر اپنے پیران پیدا کرتے ہین مؤلف ہدیۃ الاصنام
وغیرہ نے مضمون شورانشی اپنی کتابون مین تحفۃ الاسلام سے بجنسہ نقل کیا ہے اور یکقلم ست
تر قلم کیا ہے اصلاح اون وجہ نہین کیا اور عذر وحیلہ مذاہین بس تم کیونکر اپنے پیرون کی
تکذیب کرتے ہو اور کسواسطے اونکو عقیدہ سے برگشتگی کی ترکیب کرتے ہو مولوی صاحب کا عجب
حال ہے کہ امروز جسکو مادح ہین فردا اوسکو قادح ہین اب یہ امر ثابت کیا جاتا کہ محمد صاحب نے
محرما عبداللہ بن جحش کو واسطے مار اور لوٹ کے اشارت کی اور عبداللہ نے قصداً ماہ حرام
مین قتل وغارت دی اگر معاملہ عبداللہ کو از راہ اشتباہ ہوتا تو آیت مرقومہ مین یہ
ہی ذکر مذکور ہوتا کہ تجہسے دریافت کرتے ہین کا اگر ماہ حرام مین براہ اشتباہ قتل وغارت ہوئی
تو اسکی کیا کفارت ہوے حالانکہ آیت مین گشت وخون ماہ حرام کی نسبت سوال وجواب
ہے اور مطابقت مطالب مندرجہ روضۃ الاحباب ہے چونکہ آیت مین ذکر اشتباہ نہین ہے لہذا
جواب مخالفین من جانب اللہ نہین سوائے اسکے جسوقت محمد صاحب نے عبداللہ بن جحش کے ہاتھ
مین نامہ دیا ہوگا اور اوس ہی یہ کلام کیا ہوگا کہ اسکو آج سے تیسرے دن کہولنا اور میزان عمل
ہین جو من تولنا تو بالضرور اوس مین تاریخ بھی تحریر کی ہوگی اور شمار اتوار اور پیر کی
ہوگی پس عذر اشتباہ لنگ ہے اور فساد نیت محمد وعبداللہ بدرنگ ہے اب اس روایت کو
انتقال کرتا ہون اور محمد صاحب کی دوسری غزاتی کا بیان تفصیل وار جلد دوم مدارج النبوۃ
مین ہے کہ ہجرت کے تیسرے سال محمد صاحب نے سنا کہ قافلہ قریش عراق کے رستے سے راہی
بطرف شام ہوا اور اوسکے ساتھ مال ومنال تمام ہے اگرچہ سابق مین قریش عمانہ
کی راہ سے بطرف شام جاتے تھے اور اوسی راہ سے اپنے گھر کو مدام آتے تھے کسیکا خوف نہین تھا
اور اندیشہ عمر بن خطاب وعبدالرحمن بن عوف نہین جبکہ محمد وقریش کے درمیان [illegible]

طعنہ زن پیغمبر و اصحاب ہوئے کہ محمد نے ماہ رجب مین جدال و قتال کرایا احرام کو حلال کیا
کیونکہ عرب ماہ رجب مین قتل و خونریزی کو برا جانتے تھے اور مسلمان بھی مخالف حکم خدا مانتے
تھے جبکہ محمد صاحب نے طعن قریش گوش کیا عبداللہ بن جحش پر خفگی کیا کہ مین نے تجھسے نہین کہا
کہ ماہ حرام مین لڑائی کیجیو اپنے سر سے برائی ٹالی پس اصل تو یہہ ہے کہ محمد صاحب نے عبداللہ کو اسی کام
کے لئے روانہ کیا تھا اور اسی مضمون کا اوسکے ہاتھ مین پروانہ دیا تھا جبکہ اپنے اوپر الزام
آیا تو اوس پر اتہام لگایا کہ تونے خلاف آئین کیا اور ہمکو بدنام کیا یہان تک کہ مومنین وکافرین سب
اسیروں کو محمد صاحب اور مال کے خمس لینے سے اجتناب کرنے لگے اور حرکت عبداللہ بن جحش
کو ناصواب شمار کرنے لگے عبداللہ اس بات سے پشیمان ہوا نہین نہین کار و با حضرت مین حیران
ہوا پس حضرت نے سورہ بقر کی ایک آیت بنائی اور ساری شکایت مٹائی حاصل آیت
یہہ ہے کہ اگرچہ ماہ حرام مین قتل و جنگ گناہ کبیرہ ہے اور شمرہ راے تاریک تیرہ مسکین مسلمانون کو
کعبے سے نکالدینا اس سے بھی زیادہ گناہ ہے اور مخالفت کتاب اللہ ہے یہہ کلام روضۃ الاحباب سے
ہے کہ اہل سنت کے نزدیک سیرت کی کتاب ہے ہم نے اپنی طرف سے کوئی بات نہین بنائی
ہے البتہ کہین کہین اقتضاء عبارت آرائی ہے مصنف اعجاز محمدی و ہدیۃ الاصنام و خلعت النبوہ
وغیرہ ہر ایک مخالف اسی بات کا قائل ہے کہ عبداللہ بن جحش باشتباہ ماہ حرام مین قتل و
غارت کا فاعل ہے کہ اوسنے بسبب عدم رویت ہلال کے جمادی الآخر کے تیس دن گنے
اور واقع مین اونتیس دن تھے اسواسطے ماہ رجب مین جنگ کی اور قدح غفلت سے ننگ
پی اس امر سے کہ محمد صاحب نے عبداللہ کو نامہ دیا اور قتل و غارت پر آمادہ کیا اور عبداللہ نے
اپنے ہمراہیون کا سر منڈوایا اور اونکو فرنگیا حاجی بنوایا سو آسے مولوی محمد علی کو کسیکو
ابا نہین ہے اور کوئی اونکی بکر فکر پر فدا نہین فی الحقیقت مضمون تراشی سے انکار اچھا نہین ہے
اور ذکر روضۃ الاحباب نے بنایا نہین جس سنی مسلمان کو صحت روضۃ الاحباب میں عذر ہو وہ
ہمسے طلب کرے ہم صحت روضۃ الاحباب مین اسقدر ثبوت دینگے کہ مولوی محمد علی چارہ نہ پائینگے

کے ہمراہ روانہ کیا اور اوسکے ہاتھ مین ایک سربمہر خط دیا کہ آج سے تیسرے دن اس خط کو کہول کر
پڑھنا اور جو کچھ کہ اس مین لکہا ہو اوسپر عمل کرنا عبد اللہ نے تیسرے روز وہ خط پڑہا اور اوسکے
مضمون کی مطابق بطن نخلہ کیطرف بڑہا وہان پہنچکر قافلۂ قریش کا انتظار کرنے لگا صیاد بڑے
جستجو سے بلبل شکار کرنے لگا اس اثنا مین طایف کی طرف سے ایک قافلہ ناگاہ آ گیا اور یہ
واقعہ ماہ رجب مین ہوا جسوقت اہل قافلہ کو یاران محمد نظر آئے بیم جان سے تہرتہرائے
آپسمین کہنے لگے کہ یہ جگہ ہمارے مقام نہین ہے اور جا امن و آرام نہین جلد اس مقام خطرناک
سے چلنا چاہیئے اور جا ہلاک سے نکلنا چاہیئے ایسا نہووے کہ مسلمان ہم پر حملہ کرین اور قتل جلد
کرین مسلمانون نے براہ قیافہ معلوم کیا کہ اہل قافلہ ہمارا ذکر کرتے ہین اور بہاگنے کی فکر
کرتے ہین پس اونکو فریب دینے کے لئے عبد اللہ ابن جحش نے اپنے ہمراہیون کا سر منڈوا دیا
اور ایسا ظاہر کرایا کہ گویا حج کو جانیوالے ہین اور یہان بقدر ضرورت فروکش ہین اوس
روز ماہ رجب کی تاریخ اول تہی یاران محمد اونکے سنانے کے لئے باہم کہنے لگے کہ آج
رجب کی پہلی ہے یا جمادی الاول کی پچہلی ہے تا کہ وہ مسافر سمجہین کہ اونکو فکر حج درپیش ہے
اور ہمارا اور اونکا ایک ہی کیش ہے چنانچہ یہ حال دیکہکر اون لوگون کی خاطر جمع ہوگئی
اور مسلمانون کیطرف سے تشویش مندفع ہوگئی پس مسلمانون نے قتل و غارت کو غنیمت
جانا متاع مسلمانی کی قیمت مانا یعنی قریش مین سے ایک کو نشانۂ تیر کیا اور دو کو اسیر
کر ایک بہاگ گیا جسکا نوفل نام تہا کہتے ہین کہ یہ تینون قریشی بڑے عزت دار تہے اور
نامور دیار تہے غرضکہ عبد اللہ بن جحش نے متاع قافلۂ قریش غصب کی اور دو قیدیون کو یہ راہ
یثرب لی جبکہ مدینہ کے نزدیک آیا تو اپنی راے کی موافق پانچوان حصہ مال غارت کا حق
محمد کے دیا باقی مال اپنے یارون پر تقسیم کیا اور یہی قاعدہ مصنف قرآن کو تعلیم کیا کیونکہ
آج تک محمد صاحب کے لئے خمس قرآن مین داخل نہین ہوا تہا اور بواسطہ جبرئیل نازل ہوکر
بعد ازین درج قرآن ہوا اور شکست مسلمان جبکہ قریش حرکت عبد اللہ سے خبریاب ہوئے

معنی کا اضافہ ہی ہے حصر ہوتا ابلیس کو واسطہ ضلالت کہنا لغو ہے کیونکہ آیات اضل منهم
جبلا کثیرا وغیرہ مین لفظ واسطہ نہین ہے اور قول وفعل جناب مین رابطہ نہین بتلایا ہے
ابلیس خالق ضلالت وگمراہی ہو اور آپ ہی کے قول سے آپکا رد خواہی نخواہی ہے
بر تقدیریکہ میان محمد علی کو معنی سے کام نہین ہے اور انکی رائے مین کوئی چیز فرشتہ تعلیم نہین
تو اپنی شکست فاش کے صفحہ ۲۵ کو دیکھین جسکو حمق فطری سے ظفر مبین سمجھے ہین مگر
اونکو اپنے قول کی تصدیق سے انکار ہے اور اندر ہی کو خوف سے لب پر کلمۂ زنہار تو
بندہ کعبہ کن کسی جگہہ اوسکا خلاصہ کم و بیش پیش کریگا اور خاطر فاتر مخالف یا اندیش پیشتر
اگر لفظ ہی بے وجود معنی موقوف ہے تو محمد علی نہایت بیوقوف ہے کہ چار سو عالم چھوڑکر کوئے
تنگ تیرہ کا ارادہ کرتا ہے یعنی تفسیر آیہ انی اشتتم مین اپنی جانب سے لفظ خرچ زیادہ
کرتا ہے مسلمانون کو چاہیے کہ اوسکے قول اول کو معمول سمجھکر اپنی عورتون کے تمام جسم میں
قلبہ رانی کرین اور اونکی چشم و گوش و بینی و دہن وغیرہ اعضا مین تخم افشانی یا بند
دبر و فرج نہ رہین اور اسقدر تنگی و حرج نہ سہین کیونکہ آیت مین تخصیص کا نشان نہین ملی اور
اندام نہانی کا بیان نہین پھر قرآن مین آیت رحمۃ للعالمین ہے وہان تخصیص کے معنی کا
کوئی کلمہ نہین ہے لہذا ابلیس بھی منظور رحمان ہوگا اور انجام کار تمہارا اور اوسکا ایک
مکان ہوگا کیونکہ محمد صاحب کے طفیل تمام عالم پر رحمت نازل ہے اور تمام عالم مین ابلیس
بھی شامل ہے اگر محمد علی ابلیس وغیرہ اشرار کو جملہ عالم سے جدا کریگا مخالفت آیہ خدا کریگا
اسیطرح محمد علی نے (کان الانسان قتورا) وغیرہ آیات مین جہان جہان عام کو خاص
اور خاص کو عام کیا ہے اپنے تئین آپ الزام دیا ہے کیونکہ اون آیات مین خاص یا عام کے
معنی کا کوئی لفظ مرقوم نہین ہے یہان تک عبث (نفسک خلقا) کی تفسیر ہوئی اور یہ موجب
تیسیر و تفسیر ہوئی اب بیان خرافی و رہنمائی حضرت و صحابہ کرتا ہون اور از راہ تبرک
سے جلد دفتر اول روضۃ الاحباب مین ہے کہ محمد صاحب نے عبداللہ ابن جحش کو چند اشخاص

[illegible] اسلئے [illegible] نماز [illegible]
ایکا پیچھا ہو کر سمجھو تعجب پر جس بات پر مین اسکو برخلاف تحریر کرتا ہی چونکہ اوسکی
تحریر مین باہم میل نہین ہی لہذا آپکے چراغ مقصود مین تیل نہین جو کوئی ان چند اوراق
پر کہ برائت اندر دیوتا مین لکھوب [illegible] ہین اور حصہ اول عماد ہند مین مصروب نظر دوڑ
کریگا بامر و یقین کریگا کہ نیت حضرت بد ہی اور دل مین جوش حسد ہی کیونکہ جسوقت اونہون
نے دیکھا کہ مجکو ترک لذت کی طاقت نہین ہی اور اسقدر عبادت و ریاضت کی لیاقت
نہین تو وہ اسلئے اغواء صحابہ کی تجہیل آئے اور اپنی عدم استطاعت کو دلیل لائے
اب میان محمد علی کی زبان بیگالی ہی جو کہ بیت الخلاء سے سقط گوئی کی نالی ہی۔

**سقوط الجبّار** لالہ جی تم سخت احمق ہو عدم استطاعت کا لفظ حدیث مین کہان
ہے **جواب** شہبرکن احمق کے کہنے سے آندہ نہین ہوتا شگوفہ شگفتہ ہوا کو زرد
پژمردہ نہین ہوتا **ہ** ہمین کیا غم ہے حرف بد زبان سے بلکل خود کو نہین نقصان
خدا ایسے ہو اگر تمام باتون کا الفاظ ہی پر مدار ہوگا تو موافق حدیث مسلم کے ہر ایک مسلمان
زناکار ہوگا کیونکہ حدیث مین نطق و بصر کو بھی زنا شمار کیا ہی اور بولنے والے اور دیکھنے
والے کو زانی قرار دیا ہی وہ حدیث یہ ہی کہ (العینان زناہما النظر والاذنان زنا
ہما الاستماع واللسان زناہ الکلام والید زناہا البطش والرجل زناہا الخطی) یعنی
دونون آنکھین زنا اونکا دیکھنا اور دونون کان زنا اونکا سننا اور زبان زنا
اوسکا بات کرنا اور ہاتھ زنا اوسکا پکڑنا اور پانو زنا اونکا چلنا فقط اگر الفاظ
ہی پر ساری باتون کی بنا ہی تو بصر و نطق وغیرہ بھی سامان زنا ہی پس کوئی مسلمان
زنا سے بری نہین ہی اور ویسکے لئے بہتری نہین البتہ جو کوئی مسلوب کور و گونگا ہوگا
وہی زنا سے بری ہوگا پس پیغمبر اسلام کہ تمہاری رائے مین صاحب ادراک ہے کیونکر زنا سے
پاک ہے کہ وہ اندھا و بہرا نہین تھا اور بصر و سمع سے بے بہرا نہین بہ تشدید کیفیت

بیان کیجے جسکو محمد صاحب اپنے دل مین چہپاتے تہے وہ کیا تہی پیغمبری یا میاں بی اصل یہ ہو کہ
وہ عشق زینب تہا جسکے چہپانے سے کچہ مطلب تہا اب بکار انکار مولوی محمد علی جو اسکا ابطال
ہوتی ہین اور بے وجہ دخل بیجا سخت بیحال ہوتی ہین **قولہ** چون وہ زینب و زید را اختیار بود
الخ یہ مضمون قرآن مین ہرگز نہین ہے اور مخالف معنی و مطلب قرآن ہو جائز نہین وگرنہ یہ مضمون
مذکور ہے تو نکالیے اور نقل بہ تصور فرمائیے مولوی جی وید پر تو بہتان کرتے تہے قرآن کی بہی وہی شان
کرنے لگے پس معلوم ہوا کہ جیسے انکو ہماری کتاب قدس سے آگاہی نہین ہے ویسے ہی علم قرآن کا بہی
نہین دونون طرف سے راندہ ہین محض ناخواندہ ہین گو جا نام محمد علی ہین مگر امی اصلی ہین
علاوہ اسکے جبکہ زید و زینب مین موافقت نہین تہی اور در میان میان و بی بی کو موافقت نہین
تو خدا و رسول نے کسواسطے دونون کا پیوند کیا اور کسو سطے فیما بین رشتہ زوجیت و شوہریت
پسند فرمایا شاید کہ تجویز خدا و رسول نا پائدار تہی اور محض فضول و بیکار **قولہ** ازین ناموافقت
آنجناب را ملالتی بر خاطر رسید فقط اگر حضرت کو ناموافقت زید و زینب سے فی الحقیقت ملالت ہوتی تو
بعد جدائی از زینب بہی وہی حالت ہوتی حالانکہ جسوقت خانہ زید مین زینب کا دیدار ہوا تیر مژگان
سینہ سے پار ہوا پہر تو حضرت دل مین یہی کہتے تہے کہ جب زید و زینب مین جدائی ہوگی ہمارے
لئے بہلائی ہوگی یعنی غم فرقت سے رہائی ہوگی اور عروس مطلب سے کہ خدائی بیان اسکا آیندہ
ہوگا اور منکر ہماری زیادہ شرمندہ **قولہ** زید را از طلاق او مانع میشدند فقط فی الحقیقت اسکا
ثبوت دشوار ہے اور ظاہر داری کا کیا اعتبار ہے البتہ ظاہر مین محمد صاحب زید کو طلاق زینب سے منع
کرتے تہے فی الواقع خوش کرتی تہی کہ دل سے یہی چاہتے تہے کہ زینب زید سے الگ ہو اور وہ
محفوظ از سنگ ہے اور اگر مولوی جی کی رائے صواب ہوگی تو رجوع بروضۃ الاحباب ہوگی کہ وہان
قصہ زید و زینب کی تاویل کی ہے اور جہانگا اسی مطلب کی تفصیل کی ہے چنانچہ چون رسول
اللہ را خدا تعالی معلوم کردہ بود کہ زینب داخل زوجات وی خواہد بود خاطر مبارکش میخواست کہ
زید وی را طلاق دہد لیکن شرم نمیگذاشت کہ او را امر کند بطلاق زینب و نیز از آن می اندیشید کہ مردم گویند

بات نہین ہے لہذا ہم اوسکا رد الگ نہین کرتے صرف تحصیل حاصل مین تامل نہین کیونکہ
مصنف ہدیۃ الاصنام کی تکذیب مین اوسکی تکذیب ہے آقا کی تادیب مین مولی کی تادیب
ہے اب سنیے خوش مومنین مؤلف سوط الجبار جسکی ریش دراز تر از دم حمار ہے **سوط الجبار**
قصہ زید و زینب انچہ از کتب معتبرہ و قرآن ثابت است این ست کہ چون در زینب و زید موافقت
نبود و درمیان این ہر دو عقد ازدواج بموجب امر آنجناب منعقد شدہ بود ازین ناموافقت آنجناب
را ملالتے بر خاطر میرسید و زید را از طلاق او مانع میشدند و چون میدانستند کہ باہم این ہر دو موافقت
صورت نخواہد بست و انجام کار نوبت بمفارقت خواہد رسید در دل مضمر میداشتند کہ بعد تطلیق زید
بپاس خاطر زینب او را بحبالہ نکاح خود خواہم آورد چنانکہ خداتعالی فرمودہ (اذ تقول للذی
انعم اللہ علیہ و انعمت علیہ امسک علیک زوجک و اتق اللہ) یعنی وقتیکہ میگفتی بآنکسیکہ خدا بر وے
انعام کردہ و تو بر وے انعام کردی طلاق مدہ زوجہ خود را و تقوی پیش آر و (تخفی فی نفسک ما اللہ
مبدیہ) یعنی میداشتی مضمر در دل خود انچہ اللہ تعالی ظاہر کنندۂ اوست پس بوعد این آیت آنحضرت
زید را اجازت طلاق زینب داد و زینب را بنکاح خود در آورد از ینکہ اولیاے زینب پیش از عقد زید
تمناے آن داشتند کہ خود آنحضرت او را در نکاح خود آرند و مانعے از ان نبود پس انچہ معترض
تراش خاب الفاظ عشق و ہوا کاغذ و دل خود سیاہ کردہ ہست و بطلانش ہویدا نیست **جواب**
اول یہی کتب معتبرہ کا نام لیجیے بعد ازان کلام کیجیے حیلہ و حوالہ سے کام نہین نکلتا صمصام چوبین سے
انتظام نہین چلتا اگر کتب معتبرہ سے مجموعۂ تواریخ و سیر و فقہ و حدیث مراد ہے تو تعشق حضرت کسوا سیطے
استبعاد ہے کیونکہ اہل تواریخ و سیر وغیرہ نے تفصیلوار بیان کیا ہے کہ محمد صاحب نے کار عشق بدل
و جان کیا ہے اگر اس بات مین شک دامنگیر ہے تو بالاعبارت روضۃ الاحباب سندگا زیب تحریر ہے
اوسی سے حقیقت حال جان لیجیے اور اپنا اطمینان کیجیے نام قرآن نہ لیجیے اہل ایمان کو پشیمان نکیجیے
کیونکہ قرآن سے عشق محمد بوضوح ثابت ہے اور جماعت مخالفین مانند گلۂ مذبوح ساکت اگر آپکو
حوصلہ گفتگو ہے تو یہ ہی چوگان یہ ہی گو ہے قرآن ہاتھوں مین لیجیے او مطلب آیہ (تخفی فی نفسک

حبیب ہین **قولہ** اگر بتقدیر محال آنحضرت با زینب عشق پیدا شد الخ اصل یہہ ہے کہ
جسوقت محمد صاحب زینب کے طلبگار ہین تھے اور اوسکے تیر مژگان فگار ہین اوسوقت اونکے
واسطے راضی کرنے عبداللہ و زینب کے آیت نازل فرمائی اور زینب محل خاص زینت
داخل کرائی اور جسوقت زن زید پر مفتون ہوئے اور لیلی جمال زینب پر مجنون اوسوقت وحی
آیت ارسال کرائی اور زن فرزند اپنے لئے حلال فرمائی فی الحال خدا آنحضرت کا آسمان
تک عمل گیا اور پردہ دینداری بالکل کھل گیا **قطعہ** بسے درونت برہنہ از تقوی ہکن
بیرون جامۂ ریاداری چہ پردۂ ہفت رنگ را انگذارہ تو کہ در خانہ بوریا داری ۔ اگر حضرت مرتکب
عشق ہوتے اور طلاق زینب سے ناراض تو کسواسطے آیات تصنیف کرتے اور تفضیح اوقات شریف جو
کوئی ان آیتون کو جانب الہی سے گمان کرتا ہے وہ ذات الہی پر بہتان کرتا ہے **قولہ** بلکہ
دخول او در ازواج آنحضرت محض بارادۂ الہی واقع شد فقط اگر زینب بحکم الہی ازواج حضرت
مین شامل ہوتی اور بمشیت ناآشنا ہی پر تو مہر نبوت سے مانند ماہ کامل ہوتی تو اول زید کی استعمال
مین نہ آتی ماہی آسمان صیاد زمین کے جال مین نہ جاتی مالکۂ ملک غلام ہوتی عروس عصمت
آوارۂ لب بام ہوتی بر تقدیریکہ حکم الہی یہی ہوتا کہ زینب داخل ام المومنین ہووے اور سرفراز روے
زمین تو اول او تعالی اوسکو دیدۂ حضرت سے مستور رکہتا اور زوجیت زید پر مجبور رکہتا نخل غیر ہوتی
سقف کعبہ دہلیز دیر نہوتی در صورتیکہ خواستۂ خدا ایسا ہی ہوتا کہ زینب زیر عشق زید ہووے اور
آہوی حرم بانی بیت الاصنام کا صید ہووے تو زید و زینب مین فراق ہوتا اور جدا تریاق ہوتا پس عیان
واضح ہے کہ یہ دونون حکم خود محمد صاحب نے بروقت حاجت کے مسطور فرمائے اور از جانب الہی مشہور کرائے
**قولہ** وبرہمین معنی دلالت میکند آیہ (واذ تقول للذی انعم اللہ) الخ جسوقت آپ یہ مذکورہ
کی تفسیر قلمبند کرینگے ہم آپکا دم بند کرینگے فرمائیے کیونکر یہ آیت آپکی مطلوبہ معنی پر دلالت کرتا
ہے کسطرح فحوۂ عوضی امالت کرتی ہے جب آپ اس امر کی تفصیل کرینگے ہم آپکا رنگ رد تبدیل
کرینگے چونکہ مولف اعجاز محمدی صاحب دیدہ کا خوشہ چین ہے اور اس سے زیادہ اوسکی کتاب مین کوئی

اصرار ہے وہ کیفیت حسن و عشق سے جبر وا ہو کہ حسن دم بدم رنگ بدلتا ہی جیسے آفتاب جب روز
اوّل ہی افق سے نکلتا ہو نسا یکہ اوسوقت حسن زینب نے انداز پر جلوہ آرا ہوا وہ دل پیغمبر خنجر
عشق مارا ہو وہ شبہہ مرد و زن ہی کہ جوانی میں گرہیا پڑ ہی جو بہنگے اگر محدثین مفسرین و اہل لغت
وسیر کا دین ہین تو آپ بہی اون ہی کے خوشہ چین ہین لیل ونہار اوسکا ایک مآل ہے کہ سوا اعلی
لعنت برابلیس معمال ہے اب بکار افکار ملا قطب الدین پر سر بار ہو آتی ہین اور ہمارے قلم و خل سی
اپنے تئین سرفراز کراتی ہین **قوله** محض بحکم الہی راضی شد ند فقط اگر بحکم الہی راضی ہوتی تو سارے
قضیہ ماضی ہو تی پہر ہرگز کوئی کسیکو ناراض نکرتا ایک دوسرے کی بات پر اعتراض نکرتا چونکہ بعد
نکاح میان و بی بی کے درمیان بڑی ناراضی ہوئی اور نوبت نالش پیش قاضی ہوئی اس
سے معلوم ہوا کہ وہ حکم الہی نہین تھا او رفرمان شاہی نہین بلکہ خطرہ واہی تھا اور تراشیدہ حضرت
خواہی نخواہی حاصل آنکہ اگر عقد زید و زینب بحکم خداوند ہوتا تو کیونکر چند روز بعد قطع پیوند ہوتا
زن و شوہر مین پر خاش ہوتی دونون طرف سے صدمے اور پاش ہوتی ایک دوسرے سے جنگ
نکرتا اور پا عافیت تنگ نکرتا **قوله** آخر چون خواستہ تقدیر این بود الخ اگر خواستہ تقدیر
یہی ہوتا تو کیونکہ واسطے عقد زید و زینب کے نزول وحی ہوتا دونون مین سے ایک غلط ہی یا یہ
حکم قدیر نہین یا وہ خواستہ تقدیر نہین **سو** ایک ہنگامہ یہ موقوف ہی گہر کی رونق نو نمہ غم
ہی کہی نغمہ شادی نہ سہی خود سمجھ لو کہ اگر خدا یہی چاہتا کہ زینب محل حضرت مین رونق
افروز ہووے اور ملازمت شریف مین شرف اندوز تو زینب کا زید کے ساتھ نکاح نکرتا اور اپنے
پیغمبر کے لئے فضلہ غلام مباح نفرماتا غرض کہ خدا اسلام کے دونون ارادہ مین نقیض ہے اور
اسکی بحث طویل و عریض ہی **قوله** درمیان زینب و زید ناراضی تمام روداد فقط خدا محمدیہ
اس امر سے کہ زید و زینب کے درمیان رنجش پیدا ہوگی اور یہ نکاح فضول و بیکار ہوگی آگاہ
تہا یا نہین بر تقدیر اوّل کیونکر واسطے رضامندی عبداللہ و زینب کے آیت نازل ہوتی اور
کسواسطے زینب زید سے واصل ہوتی بر تقدیر دوم خدا اسلام عالم الغیب نہین ہی اور بری از

قل کے لئے تیار ہوتے تو ایک فعل ہوتے لہذا وہ ہین اسکے ذکر سے یہان لکھتا ہون اور
سرگذشت محمدی کی روایت امر اول آنکہ محمد صاحب اسقدر مشتاق وصل یا رکے تھے کہ شطوار ہی
صحابہ بیہوا ہے اگر ایک لمحہ دیر ہوتی تھی حضرت کے نزدیک مدت دراز ہوتی تھی صحابہ ایسے
گستاخ تھے کہ اسیوقت مشغول سخن ان فراغ تھے مجلس تمام نہین کرتے تھے اور ختم کلام نہین تا ایک
حضرت پر خیال نہین تہا اور دل تنگی پیغمبر سے ملال نہین امر دوم آنکہ صحابہ حضرت قطعی مناز
عشق مین کامل تھے اور علم اصل عقل سے غافل رمز کنایہ نہین پہچانتے تھے اور کیفیت خود بیان
نہین جانتے تھے اگر کاشف وحقایق ہوتے اور واقف حقایق تو حضرت کے لئے بار خاطر ہوتے
نہ بار خاطر امر سوم آنکہ محمد صاحب نے اپنے مطلب کے مضامین کا منتر کر اور انہیان چھانٹ کر قرآن
بنایا ہے اور آتش جہان پر دل لگا یا ہو و گر نہ کیا تھی کہ جسوقت محمد صاحب نے چاہا اونکے لئے
بیٹے کی بی بی حلال ہوئی اور نسیم کامرانی سے طبیعت بحال ہوئی اور جسوقت صحابہ مخل مباشرت
کی ہدایت چاہی فی الحال اوسی مضمون کی آیت آئی جبکہ پیغمبر اسلام سوگند شکنی پر آمادہ
ہوا خدا کا بہی ویسا ہی ارادہ ہوا آیت (یا ایہا النبی لم تحرم) ارسال فرمائی اور دوبارہ
ہمراہی ماریہ قبطیہ شراب کامرانی سے مالا مال کرائی شاید کہ خدا ے اسلام کی یہو ہی شان ہے
یا بہتان پیغمبر مسلمانان ہے اب کلام مولف ہدیۃ الاصنام سے پیدا ز تحقیق تا لب بام ہو

**ہدیۃ الاصنام** زینب دختر عمہ حضرت رسالت پناہ بود نہ زن اجنبیہ کہ گا ہے ادرا دید
باشند و بخانہ زید نگاہ حسن او آفتادہ عاشق شدہ باشند زینب خود و عبد اللہ بن جحش برادر
اولا از نکاح زید نا راضی بودند و بعد بحکم الہی راضی شدند و آخر کار چون خواستہ تقدیر این بود
کار او در ازدواج حضرت شرف شمول یا بد میان زینب و زید نا راضی تمام رو داد و اگر بتقدیر
غرض محال آنحضرت با زینب تعشق میداشتند آیہ مذکورہ چرا نازل میشد و کہ از آن نکاح
زینب با زید انعقاد یافت بلکہ دخول او در ازدواج آنحضرت محض بحکم الہی واقع شدہ و برہمین معنی
دلالت میکند آیہ (واذ تقول للذی انعم اللہ علیہ وانعمت علیہ الخ) **جواب** جو کوئی واقف

[illegible] لکہا ہے [illegible] کا [illegible]

دشمن [illegible] دین [illegible] ہرگز نہین [illegible] حضرت [illegible] زینب [illegible]

تحقیق ہے منافق و نزاع کرینگے اہل دین ہرگز تا کیسی نو حضرت کو استہ منسوب کیا کہ ہوا

نے سو آدمی زینب کے کوئی صورت انشراح کی نہ دیکھی اور کیہ ضرورت نکاح کی نہ دیکہی حقیقۃ

اسلام یہی ہی کہ جو کوئی جماع بے نکاح کرتا ہے وہ بین سفاح کرتا ہے حاصل آنکہ عشق زینب

مین حضرت نے ردائے حیا کاندھے سے اوتار ڈالی اور بناز نا بہت سا ڈالی تمر جمہ پس جبکہ

لوگ طعام کہا چکے وہین بیٹھ کر باتین کرنے لگے زینب سب کے سامنے دیوار کی طرف منہہ کرکے

بیٹھی تہی محمد صاحب چاہتے تہے کہ کسیطرح جلد گہر خالی ہووے لیکن شرم کے مارے منہہ سے نہین کہتے

تھے ناچار ہوکر خود کہڑے ہوگئے تاکہ لوگ اوٹھ جاوین اور زینب اکیلی رہے مگر وے نہ اوٹھے حضرت

نہایت تنگ ہوے کچھ دیر کے بعد لوگ اوٹھ گئے صرف تین شخص بیٹھے رہے محمد صاحب بسبب حیا کے نکہہ

سکے کہ جاؤ لیکن دوسری بیبیون کے گھرون مین بار بار جاتے تھے اور جلد جلد باہر آتے تھے اور

بار بار لوگون کو سلام کہتے تھے وے نہ ٹلتے تھے جبکہ حضرت بیبیون کے مکانون سے پہر آئے تو

تینون حضرت موجود تھے پوچھنے لگے کہ آپکے جورون کے مزاج شریف اچھے ہین اسی طرح کئی بار

ہوا پھر ایک چلا گیا دو موجود رہے ناچار ہوکر حضرت پہر زینب کے گھر مین آئے اور اون دونون

کے ٹالنے کے لئے کسی کام مین مشغول ہوگئے یہان تک کہ وے دونون باہر نکلے پس فوراً کسی

نے حضرت کو خبر دی کہ اب زینب اکیلی ہے اور گھر خالی ہے حضرت بسرعت تمام گھر کی طرف آئے

انس کہتا ہے کہ اوس وقت مین نے چاہا کہ حضرت کے عقب مین بہی زینب کے گھر جاؤن مگر حضرت

نے جلد پردہ ڈالدیا تب مین سمجھ گیا اور اپنے گھر کو واپس آیا اور یہہ سب ماجرا مین نے ابو طلحہ سے

بیان کیا اوسنے کہا کہ اگر محمد صاحب اسطرح پر دق ہوئے ہین تو ضرور اس مقدمہ مین آسمان سے کوئی

آیت نازل ہوگی چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ یہہ آیت فرود آئی یا ایہا الذین امنوا لا تدخلوا بیوت

النبی الخ فقط بیان سے امور بیشمار پیدا آتے ہین مگر ہم اختصار کو کام فرماتے ہین اگر قلم حق رقم

کہ اگرچہ سابق اوسکی اذن سے تہا لیکن اب ان بن تہی **ترجمہ** الشفا زید نے کہا کہ اے زینب بشارت
ہے تجکو کہ حضرت تجکو اپنی بی بی بنایا چاہتے ہین زینب بولی کہ مین اس بات کا جواب نہین دیتی جب
تک خدا سے مشورہ نہین کرتی پہر یہہ دعا مانگی اے خدا تیرا رسول مجکو اپنی زوجیت مین لیا چاہتا ہے
اگر مین اس لایق ہون تو اوسکے ساتھہ میرا نکاح تو ہی کر دے فی الحال قبول ہوئی اور محمد صاحب
کے پاس یہہ آیت آئی (فلما قضی زید منہا وطرا زوجناکہا) الخ ضعفا یہان سے ظاہر ہے کہ محمد صاحب نے
اختراع آیت سے پہلے ہی زینب کی خواستگاری کی اور رسم وعادت اسلاف سے دست بردار
یہہ اضطراب عشق پر اشارہ تہا اور دل بیخبر بیتاب شل پارہ تہا اگر زینب اشارہ نکرتی خاطر بہیہ
تصنیف آیت گوارا نکرتی غرضکہ جسوقت محمد صاحب نے مضمون دعا زینب معلوم کیا بحیلۂ اختراع آیت
آستانۂ برآمد مطلب چوم لیا اسیطرح بنا قرآن پڑہی ہو اور میدان لامکانی مین تیغ ایمان گر رہی ہے
**ترجمہ** جسوقت یہہ آیت آئی حضرت نے تبسم کیا اور کہا کہ کوئی ہے کہ زینب کے گھر جاوے اور
مژدہ رسانندگی کند اوسکی سیری جو رو بنایا سلمی لونڈی دوڑی اور زینب کو خبر دی زینب نے خوش
ہوکر کچھہ زیور بطریق انعام دیا اور اسطرح پر کلام کیا کہ اللہ کے نام پر دو مہینے تک روزہ رکھونگی جس نے
مجکو حضرت کی بی بی بنایا فقط بقول شخصے **ع** کہ عشق و مشک را نتوان نہفتن زینب کی باتون سے
پہچانا جاتا ہے کہ اوسکے مشرق سینہ سے بہی آفتاب عشق کا طلوع تہا نہین نہین مادۂ سوداوی کا جوش
تہا **ع** آن را کہ نشان عشق یارست * بر نامیہ مے آشکارست * جبکہ زینب نے حضرت کی
طرف سے خواستگاری دیکہی اپنے دل مین بہی بیقراری دیکہی **ع** پہر کیا اب دل کو بیقراری ہے وہ سینہ
جویا زخم کاری ہے **ترجمہ** سہواً زین محمد صاحب بے اذن زینب کے گھر آئے در حالیکہ وہ ننگے سر تہی
تہی بولی یا رسول اللہ بے نکاح اور بے گواہ آپ گھر مین چلے آئے حضرت نے فرمایا کہ اللہ نے آسمان
مین نکاح پڑہا اور جبرئیل گواہ ہے انتہا یہان سے ظاہر ہے کہ اوس آیت کے پڑہتے ہی حضرت کے دل
کی کلی کہل گئی اور رسم عقد نکاح دل سے بہول گئی یعنی زینب سے نکاح پیش رند و زاہد نہین
کیا اور کوئی گواہ و شاہد نہین بلکہ یہہ ہی کہا کہ زینب کے ساتھہ میرا نکاح بحضور اللہ ہوا اور جبرئیل گواہ

ہیں اسکو طلاق دیدیتا ہوں محمد صاحب دل میں خوش ہوئے مگر بظاہر فرمایا کہ خدا سے
ڈر اور طلاق مت دے مگر بخوف طول ہم اس مقام کی اصل عبارت روضۃ الاحباب مصنفہ مولوی
محمد علی میں ترسیل کرینگے اور رنگ سے تو حضرت تبدیل اگرچہ دل حضرت میں خواہش عشق و محبت تھا
تو مگر طلاق باعث سرور و سرور ہوتا اگرچہ دل بجانب زینب مائل تھا مگر یہ شرم مانع تھا ۵
شرم سے کہہ نہیں سکتے تھے کہ یہ مطلب ہے و عاشق تھا نہ تھے معشوق تھے غم فرقت سے وہ زیادہ طلاق سے
مانع ہوئے کب فراق پر قانع ہوئے **ترجمہ** دوسری بار زید خدمت حضرت میں آیا اور کہا کہ میں نے
زینب کو طلاق دی اسوقت یہ آیت نازل ہوئی واذ تقول للذی انعم اللہ علیہ و انعمت علیہ امسک
علیک زوجک واتق اللہ الخ جسوقت مسلمان اس آیت کے الفاظ (تخفی فی نفسک ما اللہ) کی تفسیر
کو تسلیم کرینگے ساری تقریر شل پیکر تصویر فراموش کرینگے بمصداق دل عشق زینب پر ایمان لاینگے اور
مصنف ہدیۃ الاسلام و سوط الجبار کا فعل سچا ان بتلاینگے جسوقت مولوی محمد علی سے عشق زینب میں
ہماری گفتگو ہوگی مد نظر مولوی صاحب داماں حضرت کی عصمت وشرم ہوگی روضۃ الاحباب سے ریا کا
کرینگے اینٹ کی خاطر مسجد مسمار کرینگے **ترجمہ** عائشہ و انس ابن مالک کہتے ہیں کہ اگر محمد صاحب قرآن
کی کوئی آیت چھپا سکتے تو بالضرور اس آیت کو چھپا لیتے مقدا بندہ عرض کرتا ہے کہ جب زبان سے
بر آمد اور قرآن میں آئی کاتبوں نے تحریر کی اور مفسروں نے تفسیر تو کسطرح چھپاتے اور کیونکر چھپتی
ہمیں نکل چکا اگر کوئی کہے کہ اول ہی منہ سے نہ بلاتے اور درج قرآن نفرماتے تو جواب یہ ہے کہ
طامن کیونکر خاموش ہوتے اور صحابہ کسطرح مد نظر **ترجمہ** پس جب عدت زینب پوری ہوئی
محمد صاحب نے زید سے کہا کہ تو زینب کے پاس جا اور پیغام پہنچا کہ حضرت تجھکو اپنی بی بی بنایا چاہتے
ہیں زید کو اسواسطے بھیجا کہ لوگ گمان نکریں کہ اسکی بجبر چھین لی بلکہ یقین کریں کہ اسنے
برضا خود محمد صاحب کے حوالے کی پس زید خدمت زینب میں آیا درحالیکہ وہ آٹا گوندہ رہی تھی زید
کہتا ہے کہ میں خوف زینب سے اولٹے پاؤں گھر میں گیا تاکہ اسکے منہ پر میری نظر نپڑے مقدا کمین
عرض کرتا ہے کہ بالضرور اسوقت زید کو زینب کی ایسی ہی تعظیم واجب تھی اور اسکی ہی تھا کیونکہ

کہ ہم جوکہ ناسخ کو ہر چیز ہے اور کہیں متناسخ کی جو تشبیہ ہے اہل عقل میں ناسخ ایسا ہوگا کہ محمد صاحب
جو کئی ہونگا سے ۵ رباعی مصحف جانے خدا است و کس نہ دیدیم کہ گم شد از سرش تا دیدگی ہی ماہ ناسخ کی
سے پہونچا ہے سو کلان ناسخ کی حالات میں کہیگا خواہ تفصیلا از ینہ خواہ مجملا قصہ زینب
جسکو حضرت جلال الدین نے قبول کیا ہے اسے روضۃ الاحباب میں نقل کیا ہے ہمارا مدعا
حاصل ہے اور ثبوت محمد صاحب باطل اب ترجمہ عبارت روضۃ الاحباب کرتا ہون اور التزام ترجمہ
معنی سے اجتناب کیا ہے کیونکہ اگر قید قافیہ و ردیف ہوگی مسلمانون کو جرأت عذر ضعیف ہوگی کہ یہ
مضمون روضۃ الاحباب کا نہیں ہے اور ترجمہ اصل کتاب کا نہیں لہذا رعایت قافیہ و ردیف متروک
ہوئی ہے اور راہ ترجمہ سلوک ہے یہہ عبارت روضۃ الاحباب کی اور قصہ زید و زینب کا لب لباب ہے جو کوئی
اس کو گردن پیچ ہوگا اوسکا دین و ایمان ہیچ ہوگا ترجمہ بعض اہل تفسیر و حدیث و سیر
معتبر و تواریخ نے قصہ زید و زینب ایسے برسطور پر بیان کیا ہے کہ کوئی کامل مسلمان محمد صاحب
کی نسبت گمان نکریگا کہ اونہون نے ایسا کیا ہوگا وہ قصہ یہ ہے ظاہر ہے کہ روز اول ہی سے
قصہ زینب اسطور پر بیان کیا گیا ہے کہ جس سے محبت نفس حضرت کا جزوی اعلان کیا گیا ہے مگر
اہل تواریخ ہی کا عقیدہ نہیں ہے کہ محمد صاحب مرتکب فسق و فجور ہوئے اور شراب عشق زینب سے مست ہوئے
بلکہ مفسرین و محدثین و فقہا وغیرہ کا بھی اتفاق ہے کہ پیغمبر اسلام زن زید کا مشتاق ہی ہے یہ ان کی
یہہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ قدیم الایام سے ملک محمدیہ اس رسوائی کو دبا سکے ہیں اور بیان طرح پرنا درست
کرتے ہین اب حضرت جلال الدین تشریح کرتے ہین اور عرق غلط دیکھ اوسکا بھی ہمارا مدعا حاصل
ہے اور صاحب ہدیۃ الاصنام و سیوط الجبار کا دعوی باطل ترجمہ ایک روز محمد صاحب زید
کے گھر تشریف لیگئے زینب کو غسل کرتے ہوئے دیکھا اور کہا سبحان اللہ احسن الخالقین فقط
یہان تک ہے کہ حضرت بمجرد دیدار زینب پر مائل ہوئے اور ندرت حسن کے قائل اگر مادہ عشق و دولت
بدیہ نہوتی تو تعجب سے سیراب نہوتی تعجب الہ ہے کہ متلاطم دل ہو وین حضرت صاحب احسن ہی نہ
ہے ترجمہ پس زید زینب سے تنگ آیا اور نزدیک محمد صاحب شکایت رنگا رنگ لایا رسول اللہ

سے امر پدہ مانند مشکلہ فہریں میں اور مسلمان بھی اور علی کے نکاح ہو گئی بند عقل نیز یہی اور
سوا اس بھی اپنے عقل پر عامل ہونگے تو ان سے حضرت کے جواز نکاح میں جو شامل ہونگے کیونکہ جب
صورت میں تم خود کہتے ہو کہ محمد صاحب مسلمانوں کے حقیقی باپ نہیں ہیں اور ازواج مطہرات مومنین کی
ماں حقیقی نہیں تو وہ دونوں کے نکاح میں کیا برائی ہے اور کیونکر بیشتر مسلمانوں بھی برائی ہوا گر ان میں فرق کا
نکاح مخالف رضا خداوند ہوتا تو نکاح زنان مومنین حضرت کو کیونکر پسند ہوتا اگر اس میں قباحت
نہیں ہے تو اس میں بھی قباحت نہیں جب تک کہ زنان حضرت کو مادر حقیقی قرار نہ دیجئے انکی نکاح
سے عار نہ کیجئے اور جبکہ ازواج حضرت کو مادر حقیقی جانئے گا تو ابھی تک یہ نہیں انکا پسر حقیقی مانئے گا اس
حضرت پر الزام آئیگا کہ خلاف شرع و اصل کیا اور منافی شرع و عقل پسران حقیقی کی عورتوں سے
شراب وصل پی اور مخالفت کتاب عقل کی **ابیات** لا ساقی ذرا تو بادۂ ناب ❊ دے جلد
مجھے کہ اب نہیں تاب ❊ دے جام مئے مغانہ مجھکو ❊ یاد آیا ہے اک ترانہ مجھکو ❊ اب محمد صاحب کی
ایک حرکت مسلمانوں کے لئے باعث برکت کہ مناسب مقام ہے اور زینت اسلام مذکور کرتا ہوں
اور خاطر عروس مسلمانی مسرور وہ عشق زینب و حضرت کا بیان کہ لذیذ تر از میوہ جان ہے **ع** لئہ
مست حکایت دراز تر گویم چنانکہ عصا گفت موسیٰ اندر طور ❊ جب تک یہ کہانی ترتیب ہوگی
شہرت مسلمانی عجیب ہوگی بڑی بڑی آبرو والوں کے پیٹ میں پانی پڑ جائیگا آبگینہ خاطر بکھر
جائیگا اسلام کی کشتی طوفانی ہوگی بڑا آئی مسلمانی کی طغیانی ہوگی سلطان چمن اسلام کے ہوش
باختہ ہونگے میاں محمد علی آکی دم بخود ہونگے کسر کن کا مہا ایک دست جال ہوگا بلندی پر تیر
اقبال ہوگا **ف** طلوع شاخ گل اور صبا کا عذر ہے ورق گل کا خط گلزار میں لکھتا ہوں قصہ
عشق بلبل کا مفسرین و مورخین نے یہ قصہ اس شان سے بیان کیا ہے کہ مسلمانی کا ہوش پریشان
کیا ہے چنانچہ روضۃ الاحباب میں ہے کہ بعضے از اہل تفسیر و حدیث و سیر و فقہ و تواریخ قصۂ زینب
و زینب را بنوعی ذکر کردہ اند کہ ہیچ کامل الاسلام و مسلمان خیر خیال اعتقاد نکند انتہی محدث
جلال الدین نے قول مفسرین و محدثین و اہل فقہ و سیر و تواریخ میں کچھ تحریر کیا ہے اور بعضی باتیں تسلیم

نکاح مین تو باحت نہین ہو اور حلق متابعت نہین ہے چونکہ صاحب ہدیہ تنقیہ بنا مذہب اور عقیدہ
بیت الحرام اپنے قول سے انحراف کرتا ہو اور بیت الحرام حقیقت کا ملاوات **قولہ** بلکہ جواز
آن موجب حصول کرامت و شرافت آن زنان دیگر بود الخ جیسے کہ امہات مومنین کو زوجیت
حضرت موجب حصول شرافت وکرامت ہے اسیطرح مسلمانون کو زوجیت ازواج حضرت باعث
عزت وخلافت وامامت ہے کیونکہ جیسے مرد شریف کی صحبت سے عورت کو دولت وکرامت
ملتی ہو ایسے ہی ہمبستری عورت عفیفہ سے مرد کے لئے قبلۂ شرافت ملتی ہو **قولہ** بخلاف
جواز نکاح ازواج آنحضرت با دیگران کہ موجب بطلان شرافت حاصلہ شان میشد فقط اگر
ازواج حضرت کا مسلمانون سے عقد و پیوند ہوتا تو اسباب شرافت دو چند ہوتا جیسے مومنین نکلے
چراغ سے چراغ جلتا ہو اصلاً ازواج حضرت سے مسلمان شرافت بر تبہ پاتی حتی کہ نیابت پیغمبری ملتی
مسلمانون کا رنگ نکلتا خربوزہ کو دیکھکر خربوزہ رنگ بدلتا حاصل آنکہ اس معاملہ مین اعلان
کرامت تہا نہ بطلان شرافت اب مولوی محمد علی سخن آفرینی کرتے ہین تہین نہین صاحب ہدیہ کی خوشہ
چینی کرتے ہین **سقوط الجبار** اگر معترض اندکی بہرہ از فہم داشتی این قسم اعتراضات را از دل نا
پیدا نشتی زیرا کہ در ہمہ مذاہب بر امورات حکمی و حقیقی بیک نمط احکام متفرع نمیشوند **جواب**
معترض تو فہم وفراست خدا داد رکہتا ہو اور فنون بحث و مباحثہ یاد اسی سبب قطب الدین و
احمد الدین پر غالب آیا اور مرد بت شکن لقب کہین پایا اگر کچھ چاہیے تو مرد بر دآئیے اور مرد بدعا زبانی
خالہ خواہ امتحان کیجیے حقیقت تشیع خزانہ جان لیجیے جمیع امرا شتہ ہو اس کے لئے دوبارہ جمع کرنا کیا
ضرور ہے اگر آپ اسکا نام جمع الجمع دہرینگے اور اس حیلہ سے اپنی براءت کی طمع کرینگے تو جناب
مجیبہ کہین کہ لئے فروغ ہوگا اور تحفہ صدوری کا ہم جواب جلد سند مین آپکا اعتراض مدفوع ہوگا اسی
امر مین نزاع لفظی ہے وہ گذرا اور بحث بھی ہو گرا اگر تحقیق امور حکمی وحقیقی ہی پر ثابت ہو تو ازواج
حضرت ما ازواج مومنین مین سیادت آہی کہ جیسے حضرت مسلمانون کے پدر حکمی ہین ویسے ہی
ازواج حضرت مسلمانون کی مادر حکمی ہین پس تعجب کہ حضرت اپنے پسران حکمی کی ازواج

سے ہوا اگر یہی مادر مسلمانان آنحضرت کی ازواج کے ساتھ نکاح و حلال ہے تو ازواج
رد ہدیۃ الاصنام ہے بندہ کا کلام ہوا الحجاب ہی کا سبب ہے **ہدیۃ الاصنام** ازینجا
و کرامت ازواج آنحضرت مثل مادر مومنین بودند نہ آنکہ مادران حقیقی مومنان بودند تا لازم آید
کہ زنان دیگر مسلمانان بحق آنحضرت حکم زنان پسران داشتہ باشند و نکاح آنہا با آنحضرت
جائز نباشد چنانکہ اندرین فہمیدہ است بلکہ جواز آن موجب حصول کرامت و شرافت آن زنان
دیگر بود کہ در ازواج مطہرات شرف شمول مے یافتند نہ موجب بطلان شرافت بخلاف جواز
نکاح ازواج آنحضرت با دیگران کہ موجب بطلان شرافت ایشان میشد **جواب**
جبکہ تمہارے بیان بمجرد طلاق دینے کے نکاح چھوٹ جاتا اور رشتہ شوہریت و زوجیت
ٹوٹ جاتا تو جسقدر کرامت و شرافت زوجہ کو بسبب زوجیت کے حاصل ہوگی ایک آن میں
بالکل باطل ہوگی کیونکہ جب سبب دور ہوا مسبب خود کافور ہوا لہذا جسوقت محمد صاحب نے اپنی
ازواج کو خلعت طلاق دیا یا قفیہ زندگانی تمام کیا تو ازواج از زوجیت حضرت میں
جسقدر کرامت و شرافت پائی ہوگی یک لخت بحالت شرو آفت گمائی ہوگی پس جبکہ بسبب بیوگی
کے انکی شرافت و کرامت باقی نہی تو انکا حضرت کے ساتھ پیوند نہ رہا اور کوئی مسلمان
مثل فرزند نہ رہا پس انکا نکاح مسلمانوں کے ساتھ کیونکر برا ہے اور کسواسطے مخالف
حکم خدا ہے اگر کوئی کہے کہ حضرت قبر میں زندہ ہیں اور ساز رسالت نوازندہ تو جواب یہ ہے
کہ ہر ایک مسلمان کو بھی زندگی مرے پیچھے ہے چنانچہ کتب محمدیہ میں مشروح ہے کہ قبر میں منکر نکیر مسلمان سے
سوال کرتے ہیں اور تفتیش حال اعمال پس چاہیے کہ بیوہ مسلمان کا نکاح بھی دوسرے کے
ہمراہ جائز نہووے اور کوئی اوس پر عامل نہ ہو **قولہ** نہ آنکہ مادران حقیقی مومنان بودند
الخ جبکہ اہل اسلام حضرت مسلمانوں کی مادر فی الحقیقت نہیں ہیں تو انکا نکاح مسلمانوں کے
ساتھ خلاف طریقت نہیں ہوا پس اس قول پر عمل کیوں ہوا آیت (ما کان لکم تو ذوا) کا دلیل
بلا دلیل ہو کر کوئی واقف اس حکم کا ہوا اور کاشف عقل و شرع وہ مجہول جانتا ہے کہ مادر حکمی کو

ہمنا لہذا انجناب سب مخالفین ہین برخلاف احکام اسلام کے جسکی معرفت ہمنتیاب ہوے ہو
ہین اور وہ قتل قطاس وکتابیات بات مین اوسکی تعریف کرتے ہین اور ستائش اولاد
مساوات عبادت وریاضت مین حضرت کے لئے حکم سبکدوشی ہے اور خواہشات نفسانی وشہوت
رانی مین اجازت گرمجوشی اسواسطے جانا جاتا ہے کہ مجموعہ قرآن حضرت نے ایجاد کیا ہے یعنی بہر
اپنے لئے مدینۂ آسایش آباد کیا ہے **قولہ** در باب نکاح شاستر خود مطالعہ فرمایند نقل
شاستر کا نام لیجئے اور اصل عبارت اوسکی سے کلام کیجئے جھوٹ سے کام نہین نکلتا صبح کاذب سے
رنگ چرخ ازرق فام نہین بدلتا ہے **ف** جھوٹ کہنا کام کچھ اچھا نہین واسطے منزل پہنچاتا
نہین • **قولہ** کہ در تخصیص دیوبیاہ با برہمن کہ دختر با برہمن کنانندہ مگر عطا فرمایند [illegible]
**ابیات** کسی نے اسطرح لکھا نہین ہے • مخالف پیشوا کا دین ہے • لکھا ایسا کہین ہو گر
دکھائے • تو کہنا معترض کا راست آئے • وگرنہ لغو گوئی سربسر ہے • سراسر بانگ خر گوز شتر
ہے • جو کچھ دھرم شاستر مین لکھا ہے اوسکا یہی مدعا ہے کہ اگر کوئی شخص یگیہ کرانیوالے کی زوجیت
مین دختر دے اور اوسکی ساتھ پوشاک وزیور دے تو وہ دیوبیاہ ہے اور سزاے واہ واہ چنانچہ منو
کے دوسرے ادہیاے مین ہے۔

**यज्ञे तु वितते सम्यगृत्विजे कर्म्म कुर्व्वते अलंकृत्य सुता दानन्दैवन्धर्म्मप्रचक्षते १**

یہان سوا حسن اتفاق کے کوئی امر مستبعد نہین ہے اور ہرگز ترجیح وتخصیص برہمن نہین اگر
مولوی جی کو عقل ودانش سے بہرہ ہوتا تو کسواسطے آب شرم سے تر چہرہ ہوتا ایسا لوچ اعتراض
نکرتے اپنے عیوب خانگی سے اغماض نکرتے حقیقت یہ ہے کہ میان محمد علی خود مجبور ہین کہ پیرایۂ فہم
وفراست سے عور ہین لہذا اونکی شان مین یہ مثل صادق کاہی ہے کہ زور نہ ظلم عقل کی کوتاہی ہے
بحث دینی ہر کور وکر کا کام نہین ہے اور نجاری بندر کا کام نہین ہے **ف** فی الحقیقت ہر کسے را بکار
خود بہتر لیدہ وہ مثل ساند کر بکار غیر پیدا شتر شود • چونکہ ہمارے مخاطب میان محمد علی بسبب حمق جبلی کے

آفت نازل ہوئی اگر محمد صاحب باہم مساوات بیبیون کو رکہتے تو کل ازواج کا یکسان مطلب
برلاتی تو نعوذ مین نوبت بنوبت بیبیون کو ہمراہ لیتے سب کو یکسان عزت وجاہ دیتے تخصیص فاطمہ
وغیرہ بطرف نکرتے کسواسطے کسیکا حق تلف کرتے اگر کوئی کہو کہ جب حضرت جہاد کو جاتے تھے تو
قرعہ کرتے تھے جس بی بی کے نام پہ آتا تہا تو وہ ساتھ ہمراہ جاتی تہی تو جواب یہ ہو کہ
حضرت قرعہ ڈالنے مین بہی کچہ منصوبہ کرتے ہونگے پاس خاطر محبوبہ کرتے ہونگے علاوہ اسکے
قرعہ فالی سے آملت ہنود ہے اور موافق ملت نہین نجومی وکاہن و قرعہ زن کا ایک انجام ہے بمطابق
عقیدۂ اسلام ہے **سوال** قول مرکس نیست بہر آشوادہ شاعر و قرعہ زن و اختر شمارہ اب
مولوی محمد علی خیال خام پکاتے ہین اور احکام وید وشاستر پر الزام لگاتے ہین **سوط الحق**
اکنون متعرض راہ تعصب بیہودہ آشکارا گوید کہ بسیار از احکام کہ بموجب وید وشاستر منوچہ پتر
دختر با ہنود مخصوص شدہ اند چہ قدر گرد تعصب بدامن پاک خداے تعالی نشستہ است در باب
نکاح شاستر خود مطالعہ فرمایند کہ تخصیص و تو بیاہ با برہمن کہ دختر را برہمن کنانندہ جگ عطا
فرمایند و دیگران را ازین خیرات محروم مے گردانند و ہم رانش بیاہ و گاندہرب بیاہ را منصوص
چہتری کردہ اند **جواب** چونکہ اہل حق تعصب سے بری ہین اور عادیاً مع عدالت گستری
ہین لہذا (راہ تعصب بیہودہ) اسقدر عبارت محض زائد ہے اور مولوی صاحب پر اعتراض لا فضولی
عائد ہے شاید کہ اونکو اسی بات کا اشتیاق ہو کہ گیسوے بکر فکر عالی ور از تر از شب فراق
ہووے البتہ ہمارے یہان معاملات عبادت وریاضت مین بعض اشخاص کی لئے کچہ تخصیص ہے اور
فی الحقیقت وہ دوسرون کے واسطے تحریص ہے کہ اگر وے بہی اوسیطرح رضا جوئی خداوند
کرینگے اپنا منصب بلند کرینگے پایگاہ رفیع پاینگے مدارج پاینگے چنانچہ سرگذشت مشہور
مشہور آفاق ہے اور ہمارے کلام صدق پیام کی مصداق ہو جو کوئی اوسپر عمل کریگا اپنا درجہ
ادنی درجۂ اعلی سے بدل کریگا پس احکام وید اوس کل کیلئے مفید ہین اور باعث ترقی مزید
جسکے بواسطہ وے نازل ہین اور اہل حق کو حاصل ہوسکے لئے کسی بات مین موجب تخصیص نہیں

ارادۂ طلاق سے راہ روگردانی کی غرضکہ محمد صاحب عائشہ سے صد چند التفات رکھتے تھے کب اس
مساوات رکھتے تھے ہرچند سودہ کو ازواج مین شمار کرتے تھے مگر ہمبستری منیعفے سے عار کرتے تھے
یہ تمام سرگذشت کتب احادیث مین مرقوم ہے اور مولوی جی کو بخوبی معلوم ہے **قولہ** چنانکہ مسلم
بن حجاج نیشاپوری روایت کردہ الخ اگر محمد صاحب تعصب طرفداری سے عار کرتے اور ہر ایک بی بی
سے اوسکی نوبت کے دن برابر پیار کرتے تو حفصہ کے گہر اور اوسیکے بستر پر ماریہ جاریہ سے ہم آغوش
نہوتے اور اسقدر حق فراموش اور شراب ہوا و ہوس سے مدہوش نہوتے روایت ماریہ کا جیسا
تحفۃ الاسلام مین اسطرح پر بیان ہوا کہ جس سے سر مخالفین درگریبان ہوا علاوہ اسکے اگر محمد صاحب
ہر ایک بی بی پر مساوی توجہ مبذول کرتے تو کیونکر نوبت عائشہ ہی کو روز تحفے قبول کرتی بخاری و مسلم
مین منقول ہے کہ اگر کوئی شخص کچھ پیشکش پیغمبر کرتا تو بروز نوبت عائشہ روبروے آنسرور دہرتا پس حضرت
اوس سے راضی ہوتے اور شکرگذار فیاضی دوسری بیبیان آتش رشک سے جلتین اور جوش غضب سے
مانند دیگ ابلتین ام سلمہ نے حضرت سے اس امر کی شکایت کی نہین نہین پیغمبر اسلام کو ہدایت
کی کہ تخصیص عائشہ دور کیجئے اور یہ ہی دستور کیجئے کہ لوگ تحفے اوسی بی بی کے گہر لائین جسکے گہر آپ
تشریف ارزانی فرمائین تا کہ کسی بی بی کو رشک آے اور کوئی غیرت سے اشک نہ بہاے محمد صاحب نے
ام سلمہ سے کہا کہ تو عائشہ کے باب مین مجکو ایذا پہنچاتی ہے اور بیطرح ستاتی ہے سواے عائشہ کے مین
جس بی بی سے ہمبستر ہوتا ہون اور جسکے بستر پر سوتا ہون میرے پاس جبرئیل نہین آتا اور
تنزیل نہین لاتا البتہ بستر عائشہ پر میرے پاس وحی آتی ہے ظاہرا پسند جبرئیل وہ ہی آتی ہے
پہر ام سلمہ وغیرہ نے فاطمہ کو اپنا ساعی کیا اور خدمت حضرت مین راہی پس فاطمہ نے اس مقدمہ
مین حضرت سے خطاب کیا حضرت نے اوسکو یہ جواب دیا کہ اے فاطمہ عائشہ سے محبت کر اور ایسی بات
سے درگذر جس سے اوسکو کلفت ہووے اور جو باعث ترک الفت ہو فقط اس سے کہ بعض فقرات حدیث
کا ترجمہ ہے اور بخاری و مسلم کا مسلہ یہی ظاہر ہے کہ محمد صاحب عشق عائشہ مین معاملہ یکطرفی کرتے
تھے اور جملہ ازواج کی حق تلفی عائشہ کو ایسی خرافت حاصل تھی کہ جس سے تمام بیبیان پژمردہ

لہٰ طبیعت محمد علی کی پا بر دہو گا اگر یہا ایک تغیر یسیر بہی ہے تو حسینی وحیات افضل ہے کسواسطے خاطر
مکدر ہو شاید کہ اسواسطے بہی ہو کہ گہر کی خدائی ہی کہ جو کچہ وہ کہین وہ سند ہو وے اور جو کچہ ہم کہین وہ رد
ہو وے **قولہ** اسے بر بنا تغییر دوم کہ ارتفاع قساست لازم ہے آید الخ شکر خدا کہ مولوی
جی نے ہمارا اعتراض قبول کیا اور دوستان کمکین مین شمول کیا مگر کچہ انکار باقی ہی بعد نقش
خمار باقی ہی اگر اسیطرح مباحثہ ایک زمانہ رہیگا اور ایسی شراب لبریز پیمانہ رہیگا تو جلد تر کشاکش
خمار سے رستگاری ہوگی اور خواب غفلت سے بیداری **قولہ** جوابش این ست کہ تا وقتیکہ کلیہ
مذکورہ سابق در باب ممتنع بودن الخ جبکہ کلیہ کے آخر کلمہ (مذکورۂ سابق) بطور صفت واقع
ہے تو لفظ در سے لیکر کلام نواہی تک تمام عبارت فاضل ہی مگر سمجہا کیجیے کہ آپکی اصل مین ترابی
ہے اسیواسطے معتکف ہند ونرا ہو کر جابجا الفاظ زائد لاکر ناحق طول دیا ہے اور کارنا معقول کیا ہے
حقیقت یہ ہی کہ میان محمد علی کو واسطے رونق بازاری اور رواج دکانداری کے تطویل عبارت
مقبول ہی اور اطناب انکی سرشت مین مجبول ہی لہذا ہم بہی بنابر تعاقب طولانیا ہین اور ہنگام بحث
مباحثہ گرم گفتار ہین **س** جسقدر یہہو وہ انکو منظم ہو وے سنبل باغ سی ٹرہا دی زندگی
گیسو کو اگرچہ بحث لفظی طبیعت پر ناگوار ہی مگر سمجہا چاہیے کہ ملکم تحصیلدار ہی جواب کلیہ مذکورہ بالا منفک
ہوا قلم دو زبان ہوا اور جیسا کہ چاہیئے آپکا اطمینان ہوا اگر اجازت ہو وے تو دو بارہ تفسیر موضح
معنی وجلی کیجاوے اور انکی تسلی ہو لیکن محمد علی اب پہر مولوی صاحب اپنی اصل کیطرف رجوع کرتی
ہین اور جہوٹی تقریر شروع **قولہ** باین ہمہ حضرت قسامت را در ازواج خود مرعی میداشت
الخ اگر محمد صاحب اپنی عورات مین قسامت مرعی رکہتے اور ہر ایک کام مین ہمعصم تعمیل شرعی رکہتے
تو نوبت سودہ صدیقہ کو نہ لاتے شراب کا عمرانی رفیقہ کو نہ پلاتے تفسیر اس ابہام کی اور تعبیر اس کلام
کی یہ ہی کہ جسوقت سودہ ضعیفہ حضرت پیر ہوئی نظر حضرت مین حقیر ہوئی پس محمد صاحب نے ارادہ
کیا کہ سودہ کو اپنے حبالۂ نکاح سے رہائی دین اور دیدۂ انصاف مین سلائی سرمۂ مشقت لگا
لائی اور اپنی نوبت عائشہ کو عطا فرمائی جبکہ سودہ نے اسطرح پہ حضرت کی خاطر داری کی تو حضرت نے

فرماتے ہین جس وقت آپ نقل مضامین کریگے اور نام مفسرین لکھینگے ایک کا دل پسند مدلل
ہوگا اور نا پسند وہان ہوگا چونکہ یہہ تفسیر آپنے اختراع کی ہی اور مفسرین قدیم سے نزاع کی ہی
اسواسطے ہم اسکی تکذیب بطول کلام نہین کرتے جیسا کہ چاہئے اہتمام نہین چونکہ مولوی صاحب کی
افکار افکار ازبس ناخوب ہین اور بیہودہ نکانگ عیوب جواز قلم رو ہوتی ہین اور بروقت امتحان
بیہودہ ہوتی ہین **قوله** خلاصہ اینکہ ہر دو تفسیر این آیت ناسخ لایحل لک النساء الایہ نیست فقط
آپ ذکر پہہ بہی تفسیر نہین کی اور معنی آیت مین ایک سطر بہی تسطیر نہین اول ہی خلاصہ آغاز کیا اور
اصل مطلب قلم انداز گو بذریعہ حیلہ حوالہ اصل مطلب مکتوم ہوا مگر اصل مدعا معلوم ہوا **ع** گفتن ہین
بس ست کہ اسپ من ابلق ست پس سمجھ لیجے اپنے دل مین جو ہووینگے ہوشیار بیشک ملا شبہہ آیت
(ترجی من تشاء) ناسخ ہی اور مخترعات جناب کا بہی ناسخ ہی اگر مفہوم آیت (لایحل لک
النساء) منسوخ نہین ہی تو بہی مخترعات سامی کیلئے رسوخ نہین اسکا بیان عنقریب آتا ہی
اور روے مبارک پر سیلی تکذیب لگاتا ہی **قوله** وقول معترض کہ محمد از زنان ہر قدر کہ خواہد در
تصرف خود در آرد الخ بر تقدیر یکہ آیہ (ترجی من تشاء) او ثانیہ (لایحل لک النساء) مین رشتہ ناسخیت
و منسوخیت منقطع ہوگا تو بہی آفتاب اعتراض اندرین آسمان اسلام پر طلوع ہوگا شہوت پرستی بدان
مانند چراغ روز بے فروغ ہوگا اور دعوی محمد علی مثل صبح کاذب دروغ ہوگا کیونکہ آیت سابقہ سے
مانند آفتاب درخشان پیدا ہی اور مثل ماہتاب تابان ہویدا کہ محمد صاحب طالب عورات مہر تمثال کی
ہووین اور فکر مہر و نکاح سے فارغ البال یعنی مہر و کابین نہین دین اور صفت عورت زہرہ
جبین لین ہمارا قول سراسر دخل نہین ہی چاند پر خاک ڈالنا مقتضائے عقل نہین ہی **ع** خیال
نازکم ہیچ نیست تاب ناخن دخلی یعنی ہرگز نباشد طاقت نشتر رگ گل را **قوله** چنانکہ در تفسیر
دیے درباب رفع قساوت بر تفسیر الخ چونکہ تفسیر اول درست نہین ہی اور تقریر سامی بہی
نہین اسواسطے پہلے تفسیر مذکور کی راستی مین بنا ہونا چاہئے وہ نہین تو واحد کیا جب تک کہ نام تفسیر نہ
دہرو گے اور بجنسہ عبارت تحریر کر کے ہمارا اعتراض عیبدار نہوگا آفتاب غضب کسی کن دادگان

از سرگذشت چہ یک نیزہ چہ یک دست جہوٹا رستگار نہین ہوتا کاغذ کا جہاز پار نہین ہوتا ہ
کبہی ناؤ کاغذ کی بہتی نہین ہ کہ دیوار ریتی کی رہتی نہین ہ اگر مولوی صاحب خیل کاذبین نہین
ہین اور رہبان الیمامہ کے ہمنشین نہین تو وہ کلمہ جس مین پیشوایان ہنود اپنے حق مین تبرا
و خمار ظاہر فرمائے ہین اور دوسرے کے حق مین اکبر الکبائر حرفا حرفا تحریر کیجیے اور عبارت خود تیر
صغیرہ کبیرہ جواب مولوی صاحب کا وہ یہ ہے کہ یہ بیان کرتے ہین اور معنی آیہ (ترجی من تشاء) مین گفتگو ہی
بیترینہ **سوط الجبار** در تفسیر آیہ (ترجی من تشاء منہن) مفسرین را دو قول ست یکی
آنکہ ترجی بمعنی تطلق و تؤوی بمعنی تمسک برین تفسیر ارتفاع قسامت ہیچگونہ لازم نمی آید قول
دوم ترجی بمعنی تؤخر و تؤوی بمعنی تضم برین تفسیر البتہ قسامت از آن حضرت مرتفع میشود خلاصہ
آنکہ بہر دو تفسیر این آیت ناسخ لایحل لک النساء الایہ نیست و قول معترض کہ محمد از زنان ہر قدر
کہ خواہد در تصرف خود در آرد ظاہر البطلان ست و ہمچنان اعتراض کہ در باب رفع قسامت
بر تفسیر اول ہیچگونہ وارد نمیشود آرے بر بنا تفسیر دوم کہ ارتفاع قسامت لازم می آید جواب
این ست کہ تا وقتیکہ کلیہ مذکورہ سابق در باب ممتنع بودن تخصیص بعض در اوامر و نواہی
ثابت نشود ہیچ محل اعتراض نیست با این ہمہ آنحضرت قسامت را در ازواج خود مرعی
میداشت و گاہے رعایت آن نمیگذاشت چنانکہ مسلم بن حجاج نیشاپوری باسناد خود
روایت کردہ کہ بود در نکاح پیغمبر نہ زن پس چون روز نوبت اوشان قسمت میکردند روز اولی
نمیرسید مگر بعد نہ روز **جواب** کیون جہوٹا بہانا بناتے ہو اور کسواسطے مسلک کذب کے ساتہ کہانا
کہاتے ہو اگر سچے ہو تو نام اہل تفسیر لیجیے اور ساونکی اصل عبارت تحریر کیجیے راست و دروغ مین
تفاوت بسیار ہے ہما و بوم مین عداوت آشکار ہ راستی اور کذب مین ہے فرق آئینہ کو دیکہ
بعکس شکل رو ہی پر تجدہرا آئینہ ہو اگر میان محمد علی رستگوئی کی عادت کرتے تو منبر مولائی پہ
کیونکر اقامت کرتے ہ چون غرض آمد ہنر پوشیدہ شد ہ صد حجاب از دل بسوئے دیدہ شد
و بنا برین اونکا یہ ہی معمول ہے کہ خود ہشیانگی انکا را ایکا مکہ فرماتے ہین اور دوسرے اشخاص سے نام

اور تدبیر شہوت رانی خواہی نخواہی نکالی سب طرح سے اپنے حق مین وسعت مرعی رکھی جو خواہش
نفس کے موافق ترتیب شرعی رکھی ہے ہمنے رسالہ صولت ہند و پاداش اسلام مین یہہ مطلب آیات
سے اثبات کیا ہے اور مخالفین کو بات بات مین مات دیا ہے لہذا یہان اون آیات کی تکرار
خوب نہین ہے طول ابا بار مرغوب نہین اس جگہہ دو تین احادیث قلمبند کرتا ہون اور طبیعت
اہل خلق خوش ہے اگر مولوی صاحب کے دل مین انصاف ہوگا اور آئینہ قلب زنگ تعصب سے صاف
ہوگا تو بعد ازین نفسانیت حضرت سے اعراض کرینگے اور فقیر اندنن پر اعتراض نکرینگے حدیث
مسلم مین ہے کہ اول محمد صاحب نے اپنے خاندان کی ستایش کی بعد ازان طایفہ ستا مین اپنے
تئین نمایش دی الفاظ حدیث یہہ ہین (یقول ان الله اصطفى كنانة من ولد اسماعيل و
اصطفى قريشا من كنانة واصطفى من قريش بني هاشم واصطفاني من بني هاشم) یعنی محمد صاحب
فرماتے ہین کہ بیشک اللہ نے چن لیا کنانہ کو اولاد اسماعیل سے اور چن لیا قریش کو کنانہ سے اور
چن لیا قریش سے بنی ہاشم کو اور چن لیا مجھکو بنی ہاشم سے فقط یہہ حدیث مسلم مین ہے کہ محمد صاحب نے
کہا کہ مین قیامت کے روز باعزت و شان ہونگا اور سر خیل انسان سب سے پہلے قبر سے برآونگا
اور سب سے اول شفاعت فرماؤنگا چنانچہ قال رسول الله انا سيد ولد آدم يوم القيامة
واول من ينشق عنه القبر واول شافع یہہ اوسی کتاب مین ہے کہ محمد صاحب نے فرمایا کہ روز قیامت
میرے لیے بڑی توقیر ہوگی اور میری امت کل انبیا سے کثیر ہوگی اور سب سے اول مین ہی در جنت
پر جاؤنگا اور دروازہ وا کراؤنگا چنانچہ قال رسول الله انا اكثر الانبياء تبعا يوم القيامة
وانا اول من يقرع باب الجنة اسیطرح کی صحاح مین ہزارہا حدیثین آئی ہین جو غایت خودستائی
مین اپنی تعریف آپ کرنا برعکس عادت اہل کمال ہے بلکہ کم ظرفی و فرومایگی پر دال ہے

خودستائی نیست رسم مردم صاحب کمال ٭ آب لب بست از صدا چون گوہر یکدانہ شد ٭

**قولہ** چنانکہ شعرایان ہنود قمار و شراب مے خوردہ امید ہشتند الخ جبکہ دروغگوئی مین
کوئی آپکا ہمسر نہیں ہے تو آپ لعنت الله على الكاذبين سے جا کہیں اصلاً ڈر نہین ہے آپ چون

کے لئے اجازت زیادہ از چار بیبیون کے ہے وہ سورہ احزاب مین آیت ہے تفسیر اوسکی کتاب ہذا کے صفحات بالا مین مسطور ہوا ماہل ناسوت ملا سالا ملی مین ہے **قوله** وہاین ہشتاد کہ ہائے مومنین را اجازت طلاق وتبدیل ہم بود ماست النخ محمد صاحب کے لئے بھی اجازت طلاق وتبدیل دی گئی ہے اور جو اسکی تفصیل کی گئی ہے ہم ایک مضمون کی بار بار تکرار نہین کرتے بسبب کم کتاب بسیار پڑا اٹھی ہے کہ محمد صاحب بلاتم سوا انکے بانی اسلام کو شرمندہ سنادہ تھے **قوله** نیست بہ پیغمبر حق دگر سیقت ومیعاد از دہ فقط قرآن کی کسی سورہ یا مین یہ مطلب نہین ہے اور کسی مفسر کا مذہب نہین ہے جو تو نشان دیجو اور اول وآخر اوسکا بیان کیجو تو شرم نہین آتی کہ از خود حکایتین بناتی ہو اور انکو آیتین بتاتی ہو شاید کہ قصبہ بیچرا اون مین جبرئیل گذرا ہے اور محمد علی کے اوپر اوترا ہے کیون نہ ایسا ہوگا کہ وہ حضرت کا ہمنام ہے اور قصبہ مذکور مولویون کا بیت الحرام ہے **قوله** از مین جا توان یافت کہ این اوامر و نواہی محض بحکم الہی بودہ اند فقط ہماری تفسیر سے ظاہر ہے کہ یہ تمام اوامر و نواہی ربانی ہین اور نتیجہ خیرہ رائی وخودستائی محمد صاحب ہمیشہ ہوام ریا پہیلاتے تھے اور دم بدم اپنے تئین سرور انبیا جتلاتے تھے اپنی تعریف اپنے منہ سے زیب نہین دیتی ماہ کنعان کو اپنی زہرہ جبینی فریب نہین دیتی **س** تنا خود بخود کردن نزیبد مرد دانا را + چون پستان خود مالد ظرافت نفس کے یابد + **قوله** چہ در آن مصلحتہا گوناگون مستتر ست الخ سوائے اسکے کوئی مصلحت نہین ہے کہ محمد صاحب تو نفسانی پر قادر نہین تہا اور چار عورت پر صابر نہین سواسطے اونہون نے احکام خوش ناخوب بنائے اور بجانب خداوند منسوب فرمائے اگر اون مین کچھ مصلحت ہووے تو بیان کیجئے اور سر نہانی عیان کیجئے **س** سر نہان آشکار کیجئے + لغو گوئی سے کنارہ کیجئے + **قوله** کہ تفتیش ورا ینجا ضرور نیست فقط اے مہربان تشریح اوسکی کیونکہ ضرور نہین ہے اور کسواسطے آپکو منظور نہین ہے خدا کیلئے تشریح کیجئے اجمال بہ تفصیل کو ترجیح دیجئے **س** سر نہان کیا ہے اندر پردہ کم دو ریجئے پردہ از راہ کرم + جسوقت مولوی جی مصلحتہا مذکورہ کی تشریح کرینگے ہم اونکی تکذیب یا تصحیح کرینگے تب مولوی صاحب کا دم بند ہوگا انجام مسلمانون کو باعث بند ہوگا **قوله** اگر اوامر و نواہی مذکورہ از طرف پیغمبر بحسب خواہش نفس وی کردہ الخ بلا شبہہ محمد صاحب نے از طرف خود بنائے اوامر و نواہی الہی

مساوات کے بارے کس آیت کی رو سے چار سے زیادہ عورتین گہر لائے اور کیونکر تعمیل آیت
سورہ نسا مین اونہیں سے پہلے ان باتون کا جلد تر جواب بہیجو اور افراط و تفریط حضرت سے ثابت ہے
اب ہمارا قلم گوہر افشان مولوی صاحب کی افکار پر داخل ہوتا ہے نہین نہین جولان عنبق داخل
ہوتا ہے **قوله** بہ نیز حکم بدین نمط رسید کہ ازواجیکہ در حبالۂ نکاح سید اند و بر آن زیادہ نکنند فقط
جسوقت محمد صاحب کے پاس جبرئیل آیا اور یہ حکم جلیل لایا اوسوقت کسی مسلمان کے نکاح مین چار
سے زیادہ عورتین تہین یا نہین بتقدیر اول اون مسلمانون نے بحکم حضرت چار سے زیادہ عورات سے افتراق
کیا یا اتفاق اگر افتراق کیا تو تعصب محض ظاہر ہے کہ مسلمانون کا چار عورات سے زیادہ سے فراق کرایا
اور آپ نو عورتون سے مذاق اوٹھایا اگر اتفاق کیا تو محمد صاحب کے لئے وسعت نہ ملی اور تمام عشرت
سلی بتقدیر دوم اس حکم سے پہلے محمد صاحب نے نو عورتین کس حکم کے ذریعہ سے جمع کین اور کیونکر تمام
عشرت کی شمع کین شاید کہ اوسوقت حضرت منتظر احکام نہین تہے اور معتقد رحیم و رام نہین کسی طرف
دل انکا نہین تہا تسبیح و زنار کا کہٹکا نہین **قوله** نہ بیچے را انہا طلاق دادہ بجائے دیگرے
بنکاح در آرد فقط جس حکم کا ذکر آپنے بار بار ایراد کیا ہے وہ حکم حضرت نے اوسوقت ایجاد کیا ہے کہ
انکو قوائے بدنی نے جواب دیا تہا اور بہپایری نے خراب کیا تہا مگر اوس مین بہی محمد صاحب نے
اپنے لئے بیستار روا رکہی ہین ازواج کے سوائے بیشمار روا رکہی ہین وہ حکم سورۂ احزاب مین ہے اور
اوسکی تفسیر ہماری کتاب مین ہے جسکا **صولت** نام ہے اور جسکی شہرت از ہند تا سند عام
ہے اوس حکم کو اوس مقام سے کیا علاقہ مولوی جی کی تقریر و تحریر سب خبط ہے **قوله** پس باین
اعتبار کہ بروقت رسیدن این حکم عدد ازواج مطہرات نہ بود الخ یہ تو فرمائیے کہ اس حکم کے
آنے سے پہلے کیونکر محمد صاحب نے تمام مسلمانون کے خلاف کیا تہا اور کس طرح حکم سورۂ نسا سے انحراف
کیا تہا کس آیت کی موافق عورات زیادہ از چہار نکاح بند کین تہین اور بیستار بسیار پیند آول
اوس حکم کو نہیں کہا وہ ہین کیجئے بعد ازان مقابلہ کیجئے کن کیجئے اصل مطلب سے گریز کرتے ہو اور مختر
حیلہ و حوالہ ہے جبکہ حکم مذکور کو منقول کرو گے ہمارے سارے اعتراض قبول کرو گے جس حکم مین حضرت

**قولہ** تا دستیکہ وہ اپنی کلیہ اعتراض سے ہمہ فرمایا تہا کہ یہ کلیہ آپ ہی کی قرار دیا ہے اور معترض کی
خاص سے ہے جبکہ اسکا کیا ہو گرانکو مغالطہ میں ڈالتے ہو کل بات ٹالتے ہو اسطرح برات
مولوی صاحب گویا کندہ عدالت وہ جستجو سے آپ کل ہو معترض تو اسطرح تصنیف شیرا یا تہا اور یہ کلیہ بنایا
کہ جو کوئی اپنی ذات کے لئے احکام خاص رکھتا ہو گا وہ بات بات میں اختصاص تو وہ رسالت
مآب میں ہے اور حضرات کتاب میں اگر مولوی صاحب یہ کلیہ تسلیم کرینگے شرعی بربہا کی تنظیم کرینگے ہم
احتیاط سے انحراف کرینگے ایک آن میں تصنیف کرینگے خدا ایسا ہی کرے جیسے کہ تمنا ہی کرے ہا
اعتراض منحوس ہیچ نہیں ہے البتہ آپکا بطرف حق بیچ نہیں جب تک کہ احقاق حق منظور نہوگا اور جہل
جہل مرکب سے عبور نہوگا اعتراض بجا کو ہیچ و پوچ کہتے سکونت کو کوچ کہتے یہ آپکی لغوگوئی
ہے اسی ذہن تحصیلداری کہتی ہے **ع** لغو گوئی آدمیت کا نہ جوہر ہوسکے * سایۂ انسان نہ
انسان کی برابر ہوسکے * اب مولوی محمد علی کو ازواج مومنین کی حجاب خطابت ہیں اور ایک ایک
کی پیشانی سے آب بے شرم و حیا بہاتے ہیں **سوط الجبار** مخفی نیست کہ عدد ازواج برائے جمہور
مومنین زیادہ از چہار مشروع نشدہ پیغمبر حکم بدین منوال بود کہ ازواجیکہ در حبالۂ نکاح سید ابرار
ہستند آن زیادہ مکنند مگر سالانہا طلاق دادہ بجائے دیگرے بنکاح در آرد بمین این اعتبار
کہ بہمقتضا رسیدن این حکم عدد ازواج مطہرات نہ بود و معتبر و حق پیغمبر زیادہ شد یعنی آنحضرت را امر
بطلاق زیادہ از چہار صادر نشدہ و باین اعتبار کہ عامہ مومنین را اجازت طلاق و تبدیل ہم بود
است و پیغمبر را این اجازت نیست بہ نسبت پیغمبر حق دیگر مومنین وسعت دادہ شد از ہمین جا توان فہمید
کہ این اوامر و نواہی محض بحکم الہی بودہ اند چہ دران مصلحتہا گوناگون مستتر است کہ تشریح و بیانش ضرور
نیست اگر او امر و نواہی مذکورہ از طرف پیغمبر بحسب خواہش نفس بودے بہر وجوہ وسعت حق خود مرعی
داشتے چنانکہ پیشوایان ہنود قمار و شراب بحق خود روا داشتند و بحق دیگران از اکبر الکبائر شمردہ
ایشان را شیخ سعیفہ مردود **جواب** جبکہ مومنین کے لئے چار سے زیادہ عورتیں مشروع نہیں
ہوئیں البتہ تبیین بطرف افراط رجوع نہیں تو محمد صاحب کیونکر قبل مومنین کے خارج ہونگے کس طرح

اوامر و نواہی و اباحت واجب است کہ برا ہمہ عام باشند و جائز نیست کہ و حکمی از ان احکام
خواص یا عوام مخصوص باشند و حکمے کہ خاص برے خاص باشد آنرا حکم الٰہی اعتقاد نباید کرد تا
وقتے کہ این کلیہ، اعتراض مجہد نظر باید اعتراض معترض سراسر لغوست و ہیچ **جواب** مولوی جی
نے فریب سُنّی و شیعہ کہا ہے اور اونکی صلاح سے یہہ کلیہ بنایا ہمارا مطلب یہہ نہین ہے کہ جو حکم خاص
واسطے خواص کے ہے اور جو اختصاص واسطے اہل اخلاص کے ہے وہ انسب و اولیٰ نہین ہے اور
از جانب مولیٰ نہین بلکہ ہماری غرض یہہ ہے کہ جسکے ذریعہ سے احکام آئین اور عبادات و معاملات انجام
پائین اگر وہ ہر حکم مین اپنے لئے خاص کرے اور برگزیدہ اشخاص تو لاجرم وہ سرور انبیا نہین ہے
اور اوسکا حکم از طرف کبریا نہین اگرچہ مولوی جی پیر فرتوت ہین مگر بوقت فہم معنی مثل طفل دبستان
بھہوت ہین **فقرہ** بزرگی بعقل ست نہ بسال توانگری بدل ست نہ بمال اگر بجنبہ مفہوم سمجھ کے الہام
پاتے تو کسواسطے خیال خام پکاتے **ہ** رہ نبردی بہ نہان خانۂ معنی از لفظ بعروۂ جہل مرکب
جقدر چون قلمی بتمیز معنی کے لئے وہم رام درکار ہے اور فہم تام ایک مدت کسب کمال چاہئے اور زمانہ
حسب حال **ہ** در آو اثر باید تا یار شود رامے بسیار سفر باید تا پختہ شود خامے چونکہ اسکے لئے
فہمید معنی نصیب نہین ہے اور ریحان ابداً طبیب نہین چونکہ محمد صاحب نے ہر باب مین اپنا فخر جتلایا، لاریب وہم
کو پھیلایا، اون مین سے حکم خدا کوئی نہین ہے اور محمد صاحب مین بے رہنگوئی نہین جسکے ذریعہ سے
ہمکو علم حق و باطل ہوا ہے اور جسکے وسیلے سے وید اقدس نازل ہوا ہے اگرچہ وہ سرور انسان و ملک ہیں
اور جسکے لئے زمین و فلک مگر اوسکے حق مین کوئی حکم خاص نہین ہے اور محمد صاحب کے شرف نبوت اختصاص نہیں
**قولہ** و حکمے کہ خاص برے خاص باشد آنرا حکم الٰہی نباید اعتقاد کرد فقط اگر وہ حکم خاص اوسی
شخص کے ذریعہ سے نازل ہے اور اوسکی اور مسایر بتمامل تو لا کلام وہ حکم اللہ نہین ہے اور وہ شخص رسالت
پناہ نہین پس محمد صاحب کی شریعت مین جسقدر اوامر و نواہی ہین اکثر حکایات و اہی ہین ترانے ہیں
انحضرت مین اسیواسطے بکثرت ہین کیونکہ سوا کام و زبان کچھ آلات درکار نہین تھے اور بجز چند
قلم و دوات اور کام نہین ، صحابیات ازواج ہی حضرت کے آلات تھے اور باعث رفع حاجت مہون رہتے تھے

سامنے ہوکر بلاتکلف آپکی زبان سے نکلتا ہے جیسے کہ نہیہ دان سے نکلتا ہو اصل وجہ یہ ہے
کہ مولوی صاحب کی اصل مین تنزا یہ ہو اور وہی وسعت جبلی بات بات مین عاید ہو صحبت نفلی ہمتد
مس ہو کہ مولوی جی کو زیادہ گوئی کی ہوس ہو بالیقین محمد صاحب نے حکم سورۂ احزاب از خود اختراع
فرمایا اور اوسی کی ذریعہ سے چار عورت سے زیادہ کا اجتماع فرمایا جو کوئی اوسکو وحی قیاس
کرتا ہے وہ شب تار سے نور اقتباس کرتا ہے **قولہ** بعد تسلیم وحی بودن آن صرف شاعر
کردن محمد آن آیت را چہ معنی دارد فقط سبحنے یہی بات تسلیم کی ہو کہ جن اہل اسلام عیسی ہیر
اونکے نزدیک محمد صاحب نبی ہین اگر ہم محمد صاحب کو رسول سمجھتے تو کسواسطے اونکے دعوی کو
فضول سمجھتے اگر ہم محمد صاحب کو پیغمبر جانتے تو کیونکر اونکا رد بہتر مانتے اگر جاہلوں کو اسلام مین
بیقدری جوہر دانش و عقل نہوتی تو نبوت محمد کی کوئی شکل نہوتی چونکہ اون لوگون کو عقل
و ادراک نہین ہو او تمیز سنگ و سماک نہین پیغمبر حقیقی سے بغض و کینہ رکھتے ہین اور سید توجہ بہ امی
مدینہ رکھتے ہین صاحب سوط الجبار کا عجیب حال ہو اور غریب طلب چال کہ فصل انبیا و کتب مین پیغمبر
خدا و کتاب کبریا کی تحقیق کرتا ہو اور سری بہا وہ یدا قدس کی تصدیق من بعد خیال خام لکہتا ہے
او وہ یگ انکار سے طعام کہاتا ہے ایسے شخص کی بات کا کیا اعتبار ہے خواہ وہ مولف قرآن
خواہ مصنف سوط الجبار ہے اپنے طور پر یہ چند جواب اعتراض لیجئے اور واہل بیاض کیجئے یہہ بہی
آپکی پاس خاطر ہے ورنہ بندہ ایسی گفتگو سے نافر ہے مولوی جی کے کل فقرات کا جواب باصواب
یہہ ہے کہ منافقین نے جن لوگون کی نبوت کا اعلان کیا ہے جنہنے فصل انبیا مین اون ہی کا
چہرۂ رسالت نقاب تکذیب مین پنہان کیا ہے کیونکہ اہل حق کی احقاق حق و ابطال باطل پر نظر
ہے اور بہ آئینہ آئینہ دل تمنویر محمد صاحب نے از خود مجموعہ آیات بنایا اور اپنے سر سے بار رسالت
گرایا مسلمانون کو تابع قرآن کیا ہے اور اپنے تئین مطلق انسان اب لوہی محمد علی کا دست
حق و فرہنگ قلم ہوتا ہے اور عذر لنگ یہ مقر **سوط الجبار** این اعتراض مبنی ست بر
منابطہ کلیہ غلط محض ست و آن اینکہ جملہ احکام خدا وند متعال و عبادات و معاملات از جہت

بہی فرامی کی گئی نہیں تہی **قولہ** پس چرا ازواج آنحضرت را بزنان دیگر قیاس میکنند انحضرت
محمد کو زنان دیگر اہل سلام پر قیاس کرنا ضرور ہے اور دلایل و براہین مذکور کا پاس کرنا ضرور نہیں
یہی تو ترجیح ہے جسقدر محمد صاحب کی گرم گفتاری ہے وہ مشتمل حیا و شرم کی سرد بازاری ہے سراسر اصل سے
ہے اور عدالت الٰہی میں رخنہ اندازی ہے اب تکذیب سوط الجبار ہوتی ہے اور بکر طبیعت میان محمد علی
اشکبار **سوط الجبار** معترض این فصل را برای اعتراض بر انبیا منعقد ساختہ است پس اگر
آیات مذکورہ را بغرض ایراد اعتراضات بر محمد آوردہ یعنی تبدیل آن آیات قصد ایراد اعتراض بر
محمد سیار خیال باطل ست چرا کہ درین حالت امر یکہ خلاف شریعت و حکم الٰہی باشد از آنجناب
بظہور نرسیدہ کہ بسبب آن مورد اعتراض باشد و ہم برین تقدیر قول او کہ محمد این آیت را وارد
ساختہ معاذ باطل ست چہ تبدیل وحی بودن آن صرف وارد کردن محمد آن آیت را چہ معنی دارد
**جواب** جب تک کہ رد سوط الجبار سے سروکار رہیگا بندہ کعبہ کن مولوی صاحب کا شکر گذار
رہیگا کہ اونکی زبان سے ایسا کلام بر آیا کہ جسسے رد سوط الجبار نے زرق و برق تمام تر پایا اگر
ہم آپکی تفصیل کی موافق کہہ سکتے ہیں کہ مولوی جی ذواوتارون و دیوتون کے حق میں جسقدر
الزام دیئے ہیں اور اتہام کئے ہیں وہ آپکا خیال باطل ہے اور پیرایہ صدق سے عاطل کیونکہ
آپنے اونکو اوتار اور دیوتا تسلیم کرکے اور مثل خدا و ملائک تعظیم کرکے خدا و فرشتون کے مقابلہ
میں قبول فرمایا ہے اور وید تنزیل خدا و رسول ٹہیرایا ہے اگر وے آپکے تصور میں برتر از ملائک
و انبیا نہیں ہیں اور برگزیدہ خدا او اوتار کبریا نہیں تو کسواسطے آپنے اونکا ذکر خیر فصل انبیا
و ملائک میں ایراد کیا اور کیونکر اونکو ہر جگہ بہ تعظیم و تکریم یاد کیا اسیطرح اول آپنے وید اقدس کو
کلام الٰہی تسلیم کیا بعدہ فصل کتب میں ترجمہ الکبید ہاری سنگا ترقیم کیا جبکہ آپکے نزدیک بید مقدس
نسخہ آسمانی ہے [illegible] مشغلے مرض جہل فنا وانی تھا [illegible] جو کچہہ آپکا اعتراض ہے وہ حکم خدا سے اعراض
ہے آپکے ان خرافات واہیات کا یہی ہی اصلی جواب ہے کہ مخالفت اقوال ہے آپکے [illegible]
**قولہ** وہم برین تقدیر قول او کہ محمد این آیت را وارد ساختہ معاذ باطل ست [illegible]

